دوستی ظالمان و فاسقان
باز نظاره مان کنند و زیاها
ز حرام و بدعت و ظلم و خودی
فسق ایشان دیده ما فاسق شدیم
آنچه شان کردند ما آن کرده ایم
رهزنان دین ما ایشان شدند
نیست مقبول و رد این نزد ما
چون به دوزخ مجرمان را افکنند
هیچ نشنید را ز خدا ای مجرمان
گویند آری آمد و ناصح بسا
لیکن حکم نفس خود بشتافتیم
وای بر ما این جگر دم در جهان
وای بر بی عقلی و بر جهل ما
آن فریبند خلق را از علم دین
علم و عمل و دین نمایند خلق را
امر و معروف اغنیاء خلق را
کز مبادا شان نیابد مبرند
نشنود ان میرسد ز اعمال شان
با صلاح و نرمی و رفق حیا
فتنها پیدا شوند از عالمان
علم نامشروع و ضعف قولها
زین هزاران جاهلان گمراه شوند
مردمان چون در پی ایشان روند

کردشان گمراه ما را در جهان
عذرها آرند گویند با خدا
منع شان گاهی نکردند در جهان
بدعت شان دیده بدعت کرده ایم
هم امیر و حاکم و سردار ما
باز ره تو باز ما را داشتند
زانکه اول گفته بودم در قرآن
خزنه دوزخ بر آن طعنه زنند
واعظ و ناصح شما را کس نبود
پند و بیم از بهر حق کرده بما
پس بغصه دستهای خود گزند
کز خلاف حق نمودیم اندر آن
گفت آنحضرت که در آخر زمان
یا فریبند از عبادتهائی دین
بهر شیخی و رجوع مردمان
نهی نکنند از حرام و ظلمها
نذر و هدیه شان بما بان نادهند
صالحان حیران بمانند اندر آن
در ملا اعمال صالح میکنند
تهمت و تقریر باطل در جهان
گر کسی پند و نصیحت اندر آن
کفر و نامشروع و بدعتها کنند
مردمان اکثر هوا را تابع اند

از ره قرآن و خبر و عقل آن
عالم و درویش ما را از بدی
ورنه ما توبه همین کردیم از آن
ما همه باقی و تابع شان بدیم
هم فقیر و عالم تابع هوا
پس خدا گوید که این جمع رشما
پر حذر باشید از مکر بدان
نامده آیا شما را در جهان
مانع ظلم و بدیها کس نبود
لیک ما گردن از آن تافتیم
حیف بر خود کرده خود را خود کنند
وای بر اعمال نامشروع ما
اینچنین باشند و فقرا از ابدا
خرقه پشمینه پوشند از ریا
بهر مال و حرج و خانه خادمان
کلمه حق پیش ایشان نا گویند
نه مرید و خادم ما یان شوند
صورت ایشان بهی و در ظاهرا
در خلا اعمال طالح میکنند
فتنه وضع حدیث و قولها
میکنند مانع شوند زان مفسدان
زانکه ایشان مقتدای مردمند
عاشق عمل حرام و بدعت اند

در منع اعمال بدعت مردمان
زان سبب حق تلخ و سخت است و گران
صالحان او را ثناها میکنند
فاسقان زان کار حق ناخوش شوند
این نمیدانند که زان کافر شوند
در جهان آنند که شان احکام ما
حق نگهبانست ایشان را در آن
چون خزان وحشی از تیر و کمان
این ره حق است و راه مصطفا
جز باین راه جمله راه باطل است
زانکه در روی زبانشهای حق
بر خلاف خواهش نفس کمین
شهد از زانست اندک را خنند
سهل و آسان وافق از نفس و هوا
کلهم خلق اندرین ره آمدے
سختی و ایذاست هم فقر و بلا
عمل آیت نسخ و هم متشابهات
هر که این راه میرود او را سزاست
آنکسان این راه را تابع شوند
سهل و آسان است این که مردمان
زین سبب این راه هزاران خوش شوند
مقتدا را نیک صالح کن و را ز
کان بحق گویا عداوت می نهند

ظاهر و مشهور گردد در جهان
روشنی نیکان ازان بیان روشن شود
فاسقان او را مذمتها کنند
حق گو نزد یک ایشان مفسد اند
زانکه بد را نیک حق را بد گویند
میرسانند خلق را از خوف ما
از بدی ظالمان فاسقان
راه آیت ناسخ و هم محکمات
این صراط المستقیم بے دغا
لیک این راه خدا و مصطفا
اکثر است از فقر و از ایذائی خلق
عمل شرعی مثل شهد است اور جهان
می گرانست لیک اکثر شار بند
فسق و نامشروع در جا دیز بند
هیچکس بیرون ازین ره بد نجو
زین سبب این راه گریزند مردمان
راه سنن نسخ و هم متشابهات
آنکسان کاندر دل شان فتنه است
زانکه در روے فسق و بدعت جا نزاند
زانکه این راه باطل و نفس و هوا ست
مال و جان و دین این ره میدهند
آنکه خناس و شیاطین در مان
هم نهی از گفتن حق میکنند

آن شود رسوائی ایشان ازان
فاسقان ازان سیه رو میشود
صالحان از کلمهٔ حق خوش بوند
هر که گو ید حق و را مصلح گویند
گفت خالق بندگان خاص ما
آن نمی ترسند از کس جز خدا
میگریزند اشقیا ازو اعظان
راه سنن ناسخ و هم محکمات
این ره عرفان حق و جنت است
سخت تر بر نفسهای بنده ها
راه حق و مصطفا و عمل دین
عمل نامشروع چو خمر است اندر آن
گر بدے راه خدا و مصطفا
رو دو در وے شرف و زر حاصل شان
لیک در راه خدا و مصطفا
راه باطل میگرفتند در جهان
این طریق و راه منسوخ و خطا ست
قصهٔ نامشروع و فسق و بدعت است
راه نامشروع و بدعت در جهان
اندر این آرام و فرحت نفس را ست
یا الهی رحمتی کن بر جهان
راه حق بگذاشتند اندر جهان
دوستی با اهل بدعت می نهند

مدو کفر و شرک و بدعت میکنند
در میان مومنان جنگ افکنند
مدبرانند از دو بوها و خبایان
بر زبان بیم و حفگو بی شان
کاهد حق را نگویند در جهان
پس ازین آیه بشد معلوم آن
در غم و سختی و ظلم ظالمان
خصم گر تنها بر آرد کسل فقیر
حق نیابد پیش حاکم و ظلفور
یا کرلی تحقیق گفته کس کنند
کاذب است و فتنه انگیزی کنند
پس ازین گشته است معلوم ز یقین
هست ضعف یا او نسخ و افترا ست
و آنچه در وی نفع دین است آن کنند
گرچه او ظاهر فقیه و فاضل است
صالحان آنان که ترسند از خدا
امر با نزاهم بران قایم کنند
تا که مردم بر طریق حق روند
راه سنت اندران جاری کنند
راه حق ظاهر بکلمه حق کنند
ورنه جهلا هیچو گاو خر بوند
قسم دیگر عالمان فاسقند
تا که گاه و زر کنند حاصل ازان

از ره حق مومنان تنک را
مومنا نرا رنج و ایذا میدهند
و آنکه حضرت را و یاران را
از وطن اخراج کردند کافران
مشرکان بدعتی رند و بد برند
که بود دیگفت حق صد امتحان
و آنکه بی تحقیق دعوی مدعی
نان و نان بی خصم قول او مگیر
هر که بی تحقیق مسله دین گوید
کاذب است آن فتنه بر پا کند
هر که اکنون میکند نهی از حرام
بر خلاف نفس آمد راه دین
در شرع عالم فقیه گویند ورا
و آنچه نقص دین کند زان کشند
عالمان دو قسم اندر مردمند
و آنچه فرموده است او آرند بجا
امر معروف نهی از منکر کنند
از حرام و شرک بدعت رد کنند
فاسقان و ظالمان را از کتاب
وارثان انبیا این عالمند
هر که ایشان را حقارت میکند
بیخ هر فتنه فساد این عالمند
عمل نامشروع و بدعتها کنند

باز مبدا رند مکر و حیله ها
این شیاطین مردمان را
کافران داوند ایذا ما
هر کرا اکنون نیز اندر مرد
پس مهند ایذا و اخراجش کنند
از بلا و فقر و طعن مردمان
مد و آن کردن نهی کرده
تا نیایند هر دو خصم اندر حضور
یا که هر سخنی شنیده میگوید
یا که بی تحقیق گفته کس کنند
ظالمان دیر اد میدا ایذا
و آنکه هر حکمی که بر وفق هوا ست
که شناسد نفس او عدم و بقا
هر که عکس این کند آن جاهل است
زان یکی ستوده و دیگر جاهلند
قایل بر حکم دین هم قائمند
بهر حق نه بهر نام و زر کنند
راه بدعت دور را از مردم کنند
میکنند تنذیر و تهدید از عذاب
جاهلان بین عالمان انسان شدند
کافر و مردود و ملعون میشود
علم خوانند و نخوانند از آن
مردمان را سوی آن دعوت کنند

آنچه در قرآن و خبرات حکمها
تا نگردد فاش فسق و ظلم شان
زان هزاران فاسقان افسق شدند
بد بر ندوا ز بیانش رو کشند
این چنین دانند که زان کافر شوند
علمها خوانند و گردند عالمان
شرک نامشروع بدعتها کنند
میکنند با صالحان بحث و خصام
عمل بر ضعف روایتها کنند
میکنند تحریف از تاویلها
اجتهاد این فقیها و ران شدست
علم دین خوانند باشند عالمان
بر روایتهای اقوی میروند
نے کنند آن صالحان هر نجا
وارثان انبیا و مرسلند
افضلند در اجتهاد و آنجهان
عالمان نزد دانش کج گمرهند
دانش کج هم ازان پیدا شود
عالمی را چون خدا گمراه کند

از حرام و نهی تهدید خدا
فاسقان و ظالمان را از کتاب
حاکمان و عاملان ظلم شدند
واعظانش را ازان مانع شوند
جای خود در آتش دوزخ کنند
بهر زر احکام حق پنهان کنند
از حسد با نعش پنهان کنند
بر جواز امر بدعت آورند
هم بمردم آن روایتها دهند
بهر زر تعلیم تقریرے کنند
ظلم و بدعت زین بد اکثر شدست
عمل بر آیات محکم میکنند
عمل بر اقوال محکم کی کنند
آن گروه از عالمان صالح اند
هم خلیفه خالق و هم احمد اند
هر که ایشان را مذمت میکند
ورنه ایشان از همه افضل ترند
دانش کج از حسد پیدا شود
از حدیث صحیح و قرآن رو کشند

میکنند آنرا نهان از مردمان
میدهند وعده بشارت از ثواب
کاندران اذکار علما بد اند
تهمتی کرده ورا ایذا دهند
چون خبیثین شریرین مردمان
بهر سخن خویش حق را رد کنند
بهر جایز کردن و فسق و حرام
خبر موضوعات و منسوخ آورند
معنی اصلی احکام خدا
کاذبان اما که شان صادق شوند
چونکه مردم طیبین و صالحان
بر حدیث و آیت ناسخ بوند
عمل بر منسوخ و بر تشابهات
رهنما و خیر خواه عالم اند
فضلشان بر عابدان و زاهدان
او شود کافر بر لعنت بود
نیت بد مردر اید تر کند
طمع زر اسلام را ابتر کنند
مسلمان بھائیو یہہ وقت بہت

سخت آیا ہی ایمانداروں پر تکلیف و مصیبت، اور بے ایمانوں کو آرام و فراغت
نفس کی خواہشوں کا دروازہ کھلا ہی شیطان مردود دسنے لگا ہو یا ہی مسلمانوں میں محبت نہیں
رہی اللہ کا ڈر دل سے اوٹھہ گیا شرع کے احکام کا خوف نہ رہا اتفاق و انصاف کا نام
نشان مٹ گیا دین میں ہر کوئی مختار بنا شرع کے حد باقی نہ رہی اسلام و کفر ملگیا

رسومات آبائی اسلام ٹہرا اسوقت مین مسلمان رہنا اور سیدہی راہ پر پوری پوری چلنا
بہت مشکل ہے اب اچہی مسلمانونکو لازم یہہ ہے کہ اپنے دین و دنیا کی کام حضرت پیغمبر
خدا اور انکے آل و اصحاب و تابعین و مجتہدین کے فرمانے اور کرنے کے مطابق سچے دیندار
اور واقف کار لوگون سے جو کفار او بے دینون سے شیر و شکر کے مانند نہین ملجاتی و ہر
معاملے مین کسی کی خوشامد و خاطر نہین کرتے اونسے پوچہہ کر عمل مین لاوین اور کسی دنیادار
نیم ملا خطرہ ایمان کی بات پر ہرگز اعتماد نکرین کیونکہ وہی خود گمراہ ہین دوسرونکی کیا
ہدایت کرینگے انکو تو دنیا کمانی اور نام بڑہانے سے کب فرصت ہے کہ اللہ و رسول کے
حکم بجا لاوین یا لوگونکو اچہی راہ بتاوین ہزارون مسلمانونکو ایسی ہی گمراہونے
بہکا رکہا ہے کیونکہ انکے گمراہ رہنے مین انکی عزت بنی رہتی ہے اور سیدہی راہ پر آوین تو
انکی قلعی کہلجاتی ہے ایسون کے اعمال و عقیدون سے ہزارہا مسلمان خرابی مین پڑے ہین
کیونکہ دین کا مدار علما پر ہے یہہ لوگ سردار اور راہ دکہانے والے ہین اور عوام انکے تابع
اور انکے بتائے ہوئی راہ پر چلنے والے سو اگر عالم دیندار رہی اور شرعی حکمون پر خود قایم
رہکر لوگونکو نصیحت کرین تو لوگ بہی انکو قایم دیکہکر شرع کی راہ اختیار کرینگے اللہ
و رسول سے ڈرینگے مگر اب اس زمانے مین بعضے نام کے عالم عوام آن پڑہون سے زیادہ
ڈہیٹہہ ہوکر بلا تحاشا ظاہر حرام و ناروا و بدعت کی کام اپنی گہرون مین کرتے ہین
دوسرونکو کس منہہ سے منع کرینگے اور منع بہی کرین تو کون مانیگا الٹی فضیحت ہونگے
اسواسطے چپ چاپ بیٹہے ہین بلکہ اپنی بڑے کا مونہہ اور جاہلون کی آبائی رسمون کو الٹی
تقریرون سے اور جہوٹی تاویلون سے رواج و مباح بتاکر نصیحت کرنیوالون سے مقابلہ کو تیار
ہوتے ہین مکر و فریب و حسد و بغض و حیلہ سازی و تہمت بندی مین پکے ہین علم کو دنیا کمانے
کی ٹٹی بناکر شرعی صورت و لباس بناکر لوگونکو فریب کے جال مین پہنساکر راہ راست سے پہیرنے
کے فکر مین دن رات لگے رہتی ہین حضرت نے آگے ہی ان شریرون کی شرارت سے آگاہ
فرمایا ہی کہ قریب ہی کہ آویگا لوگونپر ایک زمانہ کہ باقی نرہیگا دین مسلمانی مگر نام اوسکا اور باقی
نرہیگا قرآن سے مگر نشان اوسکا مسجدین انکے آباد ہین اور وے حقیقت مین اجاڑ

ہین ہدایت کی راہ سی علمأ انکے بدترین خلایق زیر آسمان ہین انکی نزدیک سے ظاہر ہوگا فتنہ اور
اونہین کی طرف وہ فتنہ پلٹیگا اور روایت ہی زیاد رضہ کہ فرمایا مجہہ کو عمر رضہ نی آیا جانتا ہی
توکیا چیز گرادیتی ہی اسلام کی بنیاد کو کہا مین نے نہین فرمایا گرا دیتے ہے اوسکو بہسلنا
عالم کا اور جہگڑنا منافق کا ساتہہ کتاب اللہ کے اور حکم کرنا گمراہ سردارونکا یعنے عالم جبکہ
اپنی راہ چہوڑکر فسق اور فجور اور بدعت کی کام کرنے لگین تو اسلام کی جڑ کیونکر نہ کہد لگے
اسیطرح جب جہوٹے مسلمان کلام اللہ کی آیتون مین جہگڑنے لگے اپنی خاطر خواہ بزور معنے
نکالنے لگے اور بیجا تاویلون سی لوگونکو شک مین ڈالنے لگے اور ظالم حکام مین من مانتی
زورسی لوگون پر حکم چلانے لگے تو دین و اسلام ویران ہوگیا سو وہی حال اس زمانی مین
ہے کہ کوئی خدا کا بندہ اللہ و رسول کی راہ پر لوگون کے لانیکو زور مارہی تو یہہ خناس انکے
بہلائی عوام کی گمراہی مین سمجہکر اونکو اوسی چال سی مانند ہارون کی مانند ہدایت مین
آنی نہین دیتی اور کفر و بدعت سے بچنے کے روادار نہین ہوتے اور اِنَّ كَثِيرًا مِّنَ الْأَحْبَارِ
وَالرُّهْبَانِ لَيَأْكُلُونَ أَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ وَيَصُدُّونَ عَن سَبِيلِ اللَّهِ
کی مصداق بنتی ہین سو اگر تہوڑا بہی ایمان اور اللہ و رسول کا ڈر لوگونکے دلون مین ہوتو
اون باتونکو جو ایمان دار لوگ بتاتے ہین اللہ و رسول کو درمیان دیکر مولویون سی پوچہین
اگر ٹہیک ہی تو اپنی اعمال سی توبہ کرکے سچے مسلمان ہوجاوین باپ دادا کی بری راہ چہوڑ دین
اپنی ہادی حقیقی محمد رسول اللہ اور انکی آل و اصحاب و مجتہدون کی پیروی اختیار کرین اور
جو لوگ انکے کہنے سی اس نعمت کی حاصل کرنے سے اٹک رہی ہین انکو بہی سمجہاوین کہ اللہ و رسول
اونسی راضی ہوجاوین اور دین کی چال جہان مین پہیلی بری کام اور بدرسمین جو دین کی رونق
بگاڑ رہے ہین لوگون سی چہوٹ جاوین اور جنکو اللہ تعالے نے حکومت کا مرتبہ عنایت کیا انکو
لازم ہی کہ دینداروںکے مقدمے جب بیدینون اور خود پسندونکے ظلم سی انکے کچہریون مین رجوع
کرین اور ظالم لوگ غریب مسلمانونکو کفر و بدعت کے رسم دفع و منع کرنیکے سبب سے دوکہہ دینی پر مستعد
ہووین تو شرع کے حکم بموجب کسی دیندار بے طمع حقانی منصف مولوی سی فتوے لیکر خوب تحقیق
کرکے حکم دین تاکہ لوک اپنی دین پر قایم ہون اور مفسد نادم ہون اسمین اللہ و رسول

کی سامھنے انکی سرخروئی ہو اور ملک مین امن چین رہیگا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اگر کسی
قوم مین برے کام ہو رہے ہون اور مقدور رہوتے اوس بری کام کو جو باز نہین رکہنا تو انکے
موت کے پہلے سب پر اللہ تعالی عذاب بہیجتا ہی ان روایتون سے معلوم ہوا کہ اچہے مسلمانون کا
یہی کام ہے کہ مقدور رہی لوگونکو نیک باتون کے سکہاتے اور بری باتون سی بچانے
مین کوشش کرتے ہین اور جو برے لوگ اپنی برائی سی باز نہ آوین تو اونسے میل نرکہیں
کہ کہین انکے سبب سے عذاب الہی مین گرفتار نہو وین دیندار و شرعی احکام سکہانے مین کسی مخالف
سی نہ ڈرو اخلاص و محبت دینی سی خالصًا مخلصًا للہ یہہ طریقہ جاری رکہو اللہ تعالی تمہاری
جان و مال و عزت کا نگہبان رہیگا اور اگر دنیا مین دین کی دولت اور خدا و رسول کی پیروی
و تابعداری پر کمر باندہنی اور لوگونکو سکہلانے سے کچہہ ذلت ہی ہو گی تو وہ عین عزت ہے
دنیادار یہان کی عیش کو جنت جانتی ہین اور لوگون کی بہکانے کو قابلیت اور ہدایت سمجہتے
ہین اور دربی اذیت و بدنامی دینداروں کے ہوکر کمر مخالفت انکی ذلت پر باندہتی ہین دیندار
تو سنت رسول کی تاکید کرتے ہین اور ہندؤن کی رسمون سے روکتے ہین پس مخالف اگر
حسد و عداوت سی اس طریقے کو جس سے لاکہون آدمی سنورے اور سیدہی راہ پر آئی اور
جاہلونے باپ دادا کی رسم چہوڑ دے برا کہین اور لوگونکو بہکا دین تو اللہ اور رسول کو
کیا منہہ دکہا دینگے انشاء اللہ تعالی وہی مالک الملک احکم الحاکمین شاہنشاہ عالیجاہ
بی پروا عزیز ذو انتقام قہار ذو البطش الشدید اس جہان مین بہی ظلم و بی انصافی کی
سزا انکو دیگا اور حسد و عداوت کا بدلہ وہان بخوبی لیگا سچ تو یہہ ہے کہ انبیا اور اولیا
و اعظون کو ایسی تکلیفین ہمیشہ ہوتی آئی ہین اوسکا مطلق اندیشہ نہین غرض کر اپنا
کام کرتے رہتے اور اللہ مالک الملک کی سوا کسے سے نہ ڈرتے نقل ہے کہ ایک بادشاہ
بیدین تہا اوسکا ارادہ ہوا کہ بنی اسرائیل کی قوم کو جو اسلام کا دعوے کرتے تہے
اور اوسکو کافر کہتے تہے تباہ کری اور انکو بیدین اکی بہی خیر خواہ بناوے وزیرونے یہہ صلاح
ٹہرائی کہ اس قوم کے علما و امرا کو طمع کے دام مین لا کر اونسے کام لیا چاہئی انہین کو
اپنا نائب بنا کر دیوی پہرونکو اپنا دین و آئین کی ترغیب دلوائیے پہر جو لوگ لائق و قابل

دامنگران عزت دار تھا انکو بڑی شاہرت سے نوکر رکہا جب یہہ نوکر ہوئو تو انکی خوشامد کرنی
ضرور پڑی خوشامد سے بڑے بڑے عہدے ملے غریب دیندارون نی جب انکا یہہ حال دیکہا
کہ دنیا کے طمع سے یہہ لوگ خدا فراموش ہوئے تب اسوقت کی پیغمبر کو یہہ خبر پہنچائی پیغمبر نے
اون عالمون اور امرا کو بلا کے دنیا کی ناپائیداری اور آخرت کی ذلت ظاہر کی لاکن اون کمبختون
کی دلون مین جو دنیا کی محبت چہا گئی تہی کچہہ اثر نہوا بلکہ بعضے اوس بادشاہ کی تعریف کرنے
لگے غرض وہ نمکحلال بچے خیر خواہ بنکر اچہے منافق بلکہ جاسوس مرتد بنے چندروز کے بعد اوس
بادشاہ نے اون عالمون اور سردارون کو حکم فرمایا کہ تم ہمارا نمک کہاتے ہو اور ہماری بدولت
عیش کرتے ہو پس جیسے تم ہماری خیر خواہ ومددگار ہو ایسی ہی کسی تدبیر سے سب کو بنا دو یہہ تو
ہزارہا روپیہ کہا کر دولتمند بنے تہے اور مادہ مستعد ہو رہا تہا یہہ سوچے کہ کیونکر اپنے خداوند
نعمت کی حکم عدولی کرین اور اس نقد عیش کو آخرت کے ادہار نعمتون پر کسطرح چہوڑ بیٹہین
دل سے مستعد ہوئے نقلی دلیلین عقلی دلیلون سے جہٹلانے لگے بلکہ بیدینون کی دلیلین ثابت
اور شرعی دلایل ناقص کرنے لگے غرض اوسی بہکا کر آخر بدراہ کئی تہوڑے ہی عرصے مین آ بچے
ترغیب تحریص و فریب سے ہزارون دیندار بیدین بنگئے اور بادشاہ کی طریقے پر چلنے لگے
اللہ کے دوستون کی بستی اجڑ گئی ناخداون کی جمعیت بڑہ گئی لالچی اور بہکانے والو
جگہہ جہنم مین مقرر ہوئی **دوسرا فصل** اون بہتانون کے بیان مین جو تفصیل طلب
مین مجملاً اہل حق پر اون باتون کی نسبت کرنا محض افترا ہی **پہلی تہمت** ادنے سے
اعلے کہتے ہین کہ ہم اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور سب پیغمبر برابر ہین - اس تہمت کی تفصیل
یہہ ہی کہ آجتک کسی جاہل گانجہ کش کی زبان سے بہی یہہ کفر کلمہ نہ نکلا ہوگا سُبحانَکَ
هٰذا بُهتانٌ عَظِیمٌ کسطرح سے ہم مین اور حضرت علیہم الصلوۃ والسلام مین برابری
ہو سکتی ہین کیونکہ حضرات انبیا علیہ السلام اشرف المخلوقات ہین خصوصاً سرور کائنات
مفخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم ہم سنت وجماعت والونکا اعتقاد تو یہہ ہی کہ کوئی غوث
وقطب امام وولی بہی حضرت کے ادنے صحابی کی ہمسر نہین ہوسکتا چہ جائی ہم گنہگار رو سیاہ
بدکار اس جناب کے برابری کا دعوی کرین نعوذ باللہ منہا اسمین نفرت کا دعوی باطل

اور بالکل غلط اور بیہودہ ہی جو کوئی کسی وجہ سی دعوی ہمسری کا آنحضرت علیہم السلام کے
ساتہہ کرے اور اون عالیجنابونکو اپنے جیسا سمجہے وہ کافر ہی کیونکہ کافرونکا یہہ
عقیدۂ ناپسندیدہ ہی اور یہی عقیدہ انکی کفر کا موجب ہے چنانچہ ارباب حق پر پوشیدہ نہین
ہے ہان اگر کوئی قُلْ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ وَ اِنَّمَا رَجُلٌ مِّثْلُکُمْ کے معنے حکایۃً
بیان کرے تو کیا قباحت ایسی محل پر حضرت کو بشر کہنے سے ہمسری و برابری کا دعویٰ
لینے والے پر ثابت نہین ہوتا **دوسری تہمت** یہہ کہتی ہین کہ انبیا علیہم السلام
مردے ہین اور اس عالم سی بالکل بیخبر ہین تفصیل اس تہمت کی یہہ ہے کہ ایسی بی ادبی کی الفاظ
کسی ادنی مسلمان ہر کرن خوان سی بہی صادر نہونگی کسواسطی کہ حضرات انبیاء کو بی شبہ
قبرون مین یا جنت مین حیات حقیقی ہے خصوصًا ہمارے حضرت کو ملائکہ کے خبر پہنچانے سی
خبر ہوتی ہی چنانچہ مفتاح الابواب وغیرہ کتابون مین ہی کہ آنحضرت صلعم اپنی مرقد مبارک کے
حقیقی حیات سی مشرف ہین اور بعضی شافعیونکے نزدیک جنت مین فرشتی خدمت با
برکت مین آنحضرت صلعم کی بندون کے اعمال مجملاً عرض کرتے ہین ہان اگر کوئی ایسا اعتقاد کرے
کہ آنحضرت صلعم غیب کی خبرین سب جانتی ہین اور خدا کی مانند سب جگہہ حاضر و ناظر ہین اور اسکے
جواب مین کوئی کہی کہ اللہ تعالے کے سوا کوئی عالم الغیب اور ہر جگہہ حاضر و ناظر
نہین نہ نبی نہ ولی تو کیا قباحت ہوئی تاتارخانیہ و بحر الرائق کا مسئلہ اسپر گواہ مقبول الشہادۃ
ہے رجل تزوج امرءۃ ولم یحضرہ الشہود فقال خدا اور رسول گواہ کردم بطل
النکاح وکفر الناکح اسواسطی کہ اوسنی حضرت رسول کو ناظر حالات و سامع دعوات
انبیاء جانا **تیسری تہمت** کہتی ہین کہ یہہ لوگ ذات انبیا سی صدور فیض اور مدد
کے قابل نہین جواب اسکا یہہ ہے کہ ہم لوگ ذات بابرکات جناب سرور کائنات فخر الاولین
والآخرین شفیع العصاۃ والمذنبین رحمۃ للعالمین امام الانبیا والمرسلین کو ایسا معدن
فیض اور چشمۂ امداد جانتی ہین کہ مثل انکی جملہ عالم مین کسیکو نہین جانتی ہمارے اعتقاد
مین ذات بابرکات آنحضرت صلعم کی از ابتدای تجلی تجلیۂ وجود لغایت روز حضور رب الارباب
رب المعبود کے چشمۂ فیض اور معدن برکات زمان حیات مین طرح طرح کی مددین

اور فیض اشرف اندرزان حضرت نبوی کو ذات متبرک سی حاصل ہوتی ہین اور بعد وصال اظہر کے
عالم برزخ مین بہی ذات مبارک موجب نزول انواع رحمت و برکات ہی اور حشر کے دن بہی
ذات مبارک سی فیض عام اور امداد کافۂ آنام بلاشبہ پائی جاویگی یعنے اسوقت کہ تمام انبیا
اولوالعزم نفسی نفسی پکارینگے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم سبکو نکو بطریقہ شفاعت
بالاذن سی کربت والم سی نکال کر باذن اللہ پار اوتارینگے تو دیکہو کہ ہم جناب رسول اللہ
صلعم کو کیسا معاون اور شافع اور مددگار بجناب ایزدی سمجہتی ہین پہر نسبت کرنا انکار
امداد انبیاء کا ہماری طرف محض اتہام ہے ہان البتہ ہم لوگ اسطرح کی امداد سی بلاشبہ
لوگون کو منع کرتے ہین کہ اپنی حاجتین جیسی مال اولاد اور صحت و رزق وغیرہ علی ہذا القیاس
بالاستقلال آنحضرت صلعم سے حاضر ناظر اور رستی والی دعاؤن کے جانکر طلب نکرنا چاہئے
اسلئی کہ یہہ خاصہ جناب باریتعالی کا ہی کہ سب کی سب اوقات مین سی اور سبکو سب کچہہ دے
اب رہی استمداد اس نہج کی کہ اللہ تعالی سی حاجات دنیاوی طلب کرین اور آنحضرت
صلعم کو وسیلہ پکڑین سو تحقیق اس باب مین یہی ہی کہ صلحاء امت جناب رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کو جو کہ اپنے زمانہ مین موجود ہون وسیلہ پکڑا جاوے کیونکہ صحابہ اور باقی سلف
صالحین جناب رسول اللہ کو بعد وصال آنحضرت کی وسیلہ دعا مین نہین پکڑتے تہے چنانچہ
بخاری مین ہی عن انس بن مالک رضی اللہ تعالی عنہ ان عمر بن الخطاب رضی اللہ
تعالی عنہ کان اذا قحطوا استسقے بالعباس بن عبد المطلب رضی اللہ تعالی
عنہ فقال اللھم انا کنا نتوسل الیک بنبینا صلی اللہ علیہ وسلم فتسقینا و
انا نتوسل الیک بعم نبینا صلعم فاستقینا پس دیکہو کہ باوجودیکہ صحابہ رضی اللہ
تعالی عنہم جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو افضل البشر جانتی تہے لاکن بعد وصال آنحضرت
وسیلہ آنحضرت کا اپنی دعا مین نہین پکڑتی تہی اور وسیلہ صلحاء موجودین کا جو کہ بہ نسبت آنحضرت کے
یہہ رتبہ نہین رکہتی تہی پکڑا کرتے تہے سو ایسا ہی اب بہی متبع سنت نبوی پیروی سنت خلفاء
الراشدین مہدیین کو لازم ہے کہ سب حاجات اپنی جناب باریتعالی سی طلب کرین اور اپنے
دعا مین اگر وسیلہ پکڑنا منظور خاطر ہو تو صلحاء امت محمدیہ کو جو کہ موجب دسجیات

بحیات ظاہری ہون وسیلہ پکڑین اور اسمین جناب رسول اللہ کی کمال عظمت درحالو مرتبت پائی جاتی ہے کیونکہ جب اونکی ادنی پیروان سنت کو یہ منصب توسل حاصل ہوا تو شان اوس متبوع عالی منزلت کی تو کیا ہی کچھہ ہوگے

مثنوی

لازم و فرض است بر مرد و نسا
دافع الشر جز خدا دیگر نه است
نیست رزاق حقیقی جز خدا
زانکه تاثیر دوا از حکم اوست
نه بود هرگز تصرف ذره را
گفت حضرت مصطفی صم خلق را
فاسق و کافر نماند هیچکس
گر نبیند جن و فرشته و اولیا
نیست مخلوق و نبی و اولیا
کو رسانند خلق را حاجات شان
چون کند توبه بود در مومنان
آن زیارت گورستان آمده است
طالب آمرزش نمائید از خدا
میکنند بیت یهود و فاسقان
قبرها را زین عمل بت میکنند
این بیان اظهار حقست و یقین
زان بخواهند بدعتی اظهار آن
نے نهد قدرت توانائی بر آن
نے دوائی میکند نے اولیا
هرکه درویش و ولی با خدا

هرچه خواهند از خدا خواهند و بس
جز خدا نفع رساننده نه است
دافع درد و بلا ها جز خدا
نیز تاثیر دعا از حکم اوست
هرچه سبب کفر و شرک زنده است
گر هدایت میدهی در دست ما
گفت خالق تو بگو یا مصطفی
مالکان نفع و اضرار شما
هرکه داند اولیا و صالحان
دفع بیمار زند بلا و ضرر شان
نیست جائز از بزرگان صالحان
از برائی پند و عبرت آمده است
چون زیارت را بگورستان روند
بر قبور اولیا و صالحان
گفت حضرت چون نه بدین سبها
گرچه ذم فاسقانست اندرین
هرکه بگوید کسے را جز خدا
کو رساند خلق را حاجات شان
بدعیان زین گفتنش بد میبرند
میکنند انبار در کار خدا

خواستن مقصود و نصرت از خدا
که بجز حق نیست معطی هیچکس
نیست هادی حقیقی جز خدا
نیست دارو و طبیب و اولیا
چونکه در اموال خواجه بنده را
کردن آن شی حرام و غیبت است
در جهان گمره نماند هیچکس
با گروه مشرک و اهل یهود
لایق سجده و پرستش جز خدا
نمی نهند قدرت تصرف بهر ایشان
آن شود مرتد و کافر بیگمان
طلب میسازند مقصد از شان
هم برائی اهل آن خوانند دعا
پس برآنها فسق و بدعتها کنند
هم در ابوسند هم سجده کنند
بت مگردان انجدا قبر مرا
زانکه حق سختست و تلخست در جهان
هیچ درویش و نبی و اولیا
دفع بیمارے و آفت جز خدا
هم کنند انکار زان هم رد کنند
در است دانند گفتنش را جاهلان

| جاہلان نہ ایشود ایمان براں | این نمید انند کہ زان کافر شوند | زین عقیدہ کفر رو و زخ رو ند |
|---|---|---|

**چوتھی تہمت** شفاعت کے منکر ہین یہہ صریح بہتان اور افترا ہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قیامت کے دن باذن اللہ ہماری شفاعت کرینگے جو شخص اس شفاعت سے منکر ہو اسکو ہم کافر اور مرتد جانتے ہین حضرت ہمارے بلاشبہ شافع ہین اور سید الشافعین ہین اور حضرت کی شفاعت سے کڑوڑون گنہگار جہنم سے نکلکر جنت مین جاوینگے اسکا انکار کسی مسلمان سنت جماعت والی کو نہین ہان انکار کافرون مشرکون کی شفاعت کا توضرور ہے کیونکہ حضرت شفیع المذنبین ہین نہ شفیع الکافرین والمشرکین احیاء العلوم مین ہے کہ شفاعت پر اعتماد کرکے گناہ کے کام کرنا ویسا ہی جیسا بیمار ماہر طبیب مشفق حکیم پر بہروسا کرکے پرہیز چھوڑ دے یہہ سراسر نادانی اور حماقت ہے اور معروف کرخی رح فرماتے ہین طلب بہشت کی بغیر عمل کے گناہ ہی اور امید شفاعت کی بی سبب اور علاقے کے ایک نوع کا فریب ہے اور امید مہربانی کی رکہنا اوس سی جسکے فرمانبرداری نکرنا حمق و جہالت ہی یہہ سب ایکطرف ایکروز حضرت عمر رض نے ام ہانی رض سے کہا کہ نیک عمل کرنا کہ کل تیری کام مین آوین کیونکہ حضرت محمد صلعم تیرے کام نہ آوینگے اللہ کے سامہنے ای صاحبو اس کہنے سی تو صاف شفاعت کا انکار پایا جاتا ہی مگر چونکہ انہون نے وحشت دلانی اور سیدھے راہ پر چلانے کے لئے اسطرح فرمایا ہی اسواسطی آج تک حضرت عمر رض کی کسی دشمن نے بہی انکو منکر شفاعت نہین کہا بہلا جب حضرت عمر رض اور امام محمد غزالی رح اور معروف کرخی رح اس کہنی سی وہابی اور منکر شفاعت نہوئے تو ہم بہی لوگون سی گناہ چہوڑانے کی نیت سے بر سید المرسلین صلعم کی دین و امت کی خیرخواہی سی ان لوگون کو جو کہ شفاعت کی امید پر ہزارہا گناہ کرتے مین اور باز نہین آتے کہتے ہین کہ حضرت شفیع المذنبین ہین لاریب فیہ مگر کفر و شرک اور ارتداد کے کام کرنے والون کے اور حلال و سبک گنہ کو جاننے والون کے شفیع نہین ہین انہی کہنے سے ہم بہی وہابی نہین ہوتے اگر اس طوفان بےتمیزی مین تم چلا چلا کر ہزار بار وہابی پکارو اہل ایمان جان چکے کہ نفسانیت سے تم مین ہزبان بکتے ہو ایماندار و سچے مقلد ہون مین ہرگز ضد سے ایسی بات نکریگا جس سی جاہلون

کا عقیدہ بگاڑ مفسد اور حسد ہی سی تو ابلیس جیسا اتنا بڑا مولوی تہا لعنتی ہو گیا افسوس یہی ہی کہ مولوی
ہو کر بدعتیون کی طرفداری ہی حقگو انکا دشمن بنے اے نافہم معنی شفاعت کے تو ہم بکار کرتے
ہین کہ ہماری حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قیامت کے دن پانچ جگہہ شفاعت کرین گے
ہم پر کسطرح شفاعت کی انکار کا افترا تمہاری فریبی تقریرون سی ثابت نہین ہوتا ہمارے
اعتقاد پاک ہین اور حضرت ہماری شَفِیْعُ الشُّفَعَا ہین تمنے بڑی بڑی کتابین پڑھ
ڈالین مگر حیف ہی کہ عبادت طبعی و بلادت ذہنی سی شیخ سعدی کی گلستان و مولانا جامی
کے عقاید نامہ کا مضمون بہی ابتک نہ سمجہا الحاصل قرب قیامت قریب ہے ہر طرف سی اہل بدعت
کا زور ہی اور مفسدون کا شور ہی اتباع سنت رسول کے نام سی اہل سنت کے دشمن بنجاتے
ہین اور طرح طرح کے طعن و تشنیع جو سراسر جہوٹہہ و بہتان ہی کر کر بدنام کرتے ہین حاصل انکا
عوام لوگونکو سیدہے سادے سی بد اعتقاد کروانا ہی کہ جسکے لیے ظاہر خلقت کو بہکا کے شرک و بدعت
کیطرف دعوت کرنا اول کچہہ جہوٹہہ کچہہ سچ ملا کر مکر و فریبی تقریرون سی عوام کو حقانی علماء سے
نفرت دلانا پہر بیچاری ان پڑہون انجانون کو شرک و بدعت کے گرداب مین ڈبونا
اور اپنے جیسا انکو بہی گمراہ کرنا ہی نہین تو کونسا مردود ہوگا جو رسول اللہ کی شفاعت
کا اور اولیاؤن کی کرامت کا اور میت کے ثواب رسانی کا مانع و منکر ہوگا اللہم
احفظنا من شرور الحاسدین و ظنون الفاسدین

نظم

| | | |
|---|---|---|
| اہل دنیا چون سگ دیوانہ اند | دور شو ز ایشان بہ بیگانہ اند | علم دین با علم دنیا رہزن است |
| اہل دین را اہل دنیا دشمن است | اہل دین آنند حق ظاہر کنند | اہل دنیا آنکہ حق پوشی کنند |
| طرف ناحق گشتہ حق باطل کنند | عزت و زر را ز ستم حاصل کنند | طرف حق ذرہ نہ دم زنند اندران |
| مانع آنرا بدانند از بدان | در دل خود خوف فوت زر نہند | خوف فوت دین و ایمان کی نہند |
| این چنین را گفت ملا کافران | گرچہ در ظاہر نمایند مومنان | نیستند آن عالمان بلکہ خرند |
| زان خران انسان ہزاران بہتر اند | گر نہ بے سبیلے شرف عالمان | کی بدی شیطان و بلعم راندگان |
| علم در جامہ پلیدت کو بود | نیست آنرا شرف اگرچہ نو بود | |

## پانچوین تہمت

مولود شریف سی ہم منع کرتے ہین تفصیل اسکی یہ ہے کہ ہم لوگ مطلق پڑہنے اور سننے مولود شریف

سے یعنی ذکر وقائع میلاد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے جو تخصیص ماہ اور تاریخ معین اور التزام
عقد مجلس خاص مستقل مقصود بالذات اور قیام بوقت ذکر وضع نبوی وغیرہ ذالک لوازم
ہیئت کذائی پر مشتمل نہو منع نہین کرتے بلکہ ایسے ذکر مبارک کو موجب نزول انواع برکات
اور مثمر حصول رحمت خالق البریات سمجھتے ہین اور جو کوئی ایسے ذکر حق سے منع کرے اوسے
برا جانتے ہین ہان البتہ ایسی مجلس مولود سے منع کرتے ہین جو باہ معین ربیع الاول روز
معین بارہ کے یا کسی اور دن مجلس خاص منعقد کرکے پڑہا جاوے اور وقت ذکر وضع نبوی
کے قیام کیا جاوے پہر اگر اس محدث بہ ہیئت کذائی کو امور شرعیہ موجبات ثواب سے سمجہا
جاوے اور باعث زیادت محبت کا ساتہہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جانا جاوے
اور تارک کو اسکے تارک سنت سمجہا جاوے یا اس نہج کی مجلس سے منع کرتے ہین کہ جسمین
باوجود ذکر میلاد کے طرح طرح کے منکرات مثلاً راگ رنگ اور قصہ کہانے جیسے بدر منیر
چوہی نامہ گلشن نامہ گیدڑ نامہ طوطا کہانی اور رواہیہ اور رزٹل غزلین شعر اور تارہے
پڑہی جاوین پس اگر ان دو قسمون کی مجلس مولود سے منع کرنے کا نام انکار مولود ہے
اور انکی منع کرنیوالے وہابی ہین تو اگلے اور پچہلے بہت سے علماء ربانین اور ائمہ مجتہدین
وہابی ہون گی کیونکہ ایسی اقسام کے مجلس مولود کو بہت اماموں اور عالمون نے جنہین کوئے
حنفی ہے اور کوئی ملکی اور کوئی شافعی اور کوئی حنبلی ہین مذموم اور مردود کہا
ہے اگر سب کے ذکر کیا جاوے تو اس رسالہ قامع الشرک والبدعت مین لکہین تو اسکے سوا ایسے
بڑی ایک اور کتاب تیار ہوتی ہے مگر چونکہ جواب دینا اس تہمت کا ضرور تہا اسواسطے
چند اقوال چند راسخین علماء اور ائمہ صلحاء کے بطور مشت نمونہ خروارے اس مین
نقل کئے جاتے ہین تو اولاً معلوم کرنا چاہیے کہ آغاز اس بدعت کا سنہ چہہ سو چار ۶۰۴
ہجری مین بیچ شہر موصل کے ساتہہ ایجاد مسمی شیخ عمر بن محمد کے ہوا پہر چند لوگ بڑے
عالمون طالبان دنیا سے اور چند امیران بدعت دوست نے اسکا اقتدا کیا اور بدعت
کو بڑا رواج دیا اور بعد وہ ان کا ملک ابوسعید کوکبری بادشاہ
شہر اربل تہا اب سنو کہ امام اجل شیخ الشیوخ حضرت تقی الدین

سبکی ابو عبد اللہ ابن الحاج مالکی اور امام اجل فقیہ اصولی علاء الدین اسمعیل شافعی
اور امام حافظ ماہر ابو بکر بن عبد الغنی شہیر بابن نقطہ بغدادی حنفی اور امام شیخ الحنابلہ
شرف الدین احمد معروف بابن قاضی جبل جسکے حق مین جزری نے کہا ہے کہ منتہی ہوا
ساتھ اسکے علم ساتھ اختلاف مذاہب کے اور شیخ عبد الرحمن مقری حنفی اور علامہ احمد
بن محمد مصری مالکی اور علامہ معز الدین حسین خوارزمی اور شیخ اجل ابو الحسن علی بن
الفضل مقدسی مالکی اور علامہ ابو القاسم عبد الرحمان بن عبد المجید مالکی مقری اور
شیخ کامل محمد بن ابی بکر المجر دمالکی اور امام نصیر الدین وودی شافعی اور امام علامہ
کعب العلوم العقلیۃ والنقلیہ شمس الدین ابن القیم اور علامہ احمد بن الحسن اور رفاعی
شہاب الدین دولت آبادی اور شیخ اجل امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی
شیخ احمد سرہندی اور مولانا و مستندنا شیخ المشایخ شاہ عبد العزیز دہلوی اور
صاحب الشرعۃ الالہیہ اور صاحب ذخیرۃ السالکین اور صاحب نور الیقین ابن الطیب
اور علامہ امام الائمہ قاطع اعناق المشرکین و المبتدعین امام تاج الدین فاکہانی مالکی
اور سوا انکے اور کئی علماء نے ایسی اقسام کی مجلس مولود کو بہت تشنیع اور تقبیح
سے اور خوب بسط اور بیان شقوق سے ابطال اسکا کیا ہے چنانچہ کچھ کلمات انکے
بطور اختصار اس مقام مین نقل کئے جاتے ہین کہا امام ابو عبد اللہ بن الحاج نے
بیچ کتاب مدخل اپنی کے فصل فی المولد و فی جملۃ ما احدثوہ من البدع مع
اعتقادھم ان ذالک من اکبر العبادات و اظہار الشعایر ما یفعلونہ فی
الشہر الربیع الاول من المولد و قد احتوی ذالک علی بدع و محرمات الی ان
قال و ہذہ المفاسد مترتبۃ علی فعل المولد اذا عمل بالسماع فان خلا منہ
و عمل طعام فقط و نوی بہ المولد و دعی الیہ الاخوان و سلم من کل ما تقدم
ذکرہ فہو بدعۃ بنفس نیۃ فقط لان ذالک زیادۃ فی الدین و لیس من عمل
السلف الماضین و اتباع السلف اولی و لم ینقل عن احد منہم انہ نوی المولد
و نحن تبع السلف فیسعنا ما وسعہم انتہی ترجمہ یہہ فصل ہے مولد مین اور بیچ جملہ

که لوگون نی نئی بدعت نکالی ہی ساتہہ اعتقاد عبادت ہونے اسکی کے اور ظاہر کرنے رسوم
اسلام کے ایک یہہ ہی کہ ماہ ربیع الاول مین مجلس مولود شریف کی کرتے ہین اور وہ
کتنی بدعتون اور حرامون کو شامل ہوتی ہی یہان تک کہ کہا مصنف مدخل نے کہ
یہہ سب مفاسد مرتب ہوتے ہین مولد کے کرنے پر جب کیا جاوی ساتہہ سماع کے پہر اگر
خالی ہو ان مفاسد سے اور کرے کہانا اور نیت کرے مولد کی ساتہہ اس کہانے کی اور
بولاوی کہانے کے واسطے برادری کو اور بچے ان سب فسادون سی کہ پیشتر گذرے
ہین پس وہ بدعت ہے صرف نیت سی اس عمل کے کیونکہ یہہ زیادتی ہے دین مین اور
معمول سلف سی نہین اور پیروی سلف کی بہتر ہے اور کسی سی منقول نہین اہل سلف
سی کہ انہی مولد کیا او رہم پیروی سلف کی کرتے ہین پس ہمارے واسطے وہی روا ہے
جو انکو روا تہا اور کہا احمد بن محمد بن بصرے مالکی نے بیچ قول معتمد کے و محمد ا
قد اتفق علماء المذاهب الاربعة علی ذم العمل به فمنهم العلامة
معز الدين حسن الخوارزمي قال في تاريخه ان صاحب اربل الملك المظفر
ابو سعيد الكوكبري كان ملكا مسرفا يأمر علماء زمانه ان يعملوا
باستنباطهم واجتهادهم وان لا يتبعوا المذهب غيرهم حتى مالت اليه جماعة
من العلماء وطائفة من الفضلاء ويحتفل لمولد النبي صلعم في الربيع الاول
وهو اول من احدث من الملوك هذا العمل وقال ابو الحسن علي بن الفضل
المقدسي المالكي في كتابه جامع المسايل ان عمل المولد لم ينقل من السلف
الصالح وانما احدث بعد القرون الثلثة في الزمان الطالح ونحن لا نتبع
الخلف فيما اهل السلف لانه يكفيهم الاتباع فاي حاجة لنا الى الابتداع
ترجمہ اور باوجود اسکے اتفاق کیا ہی علمائی ہو چہار مذہب کے مذموم ہونے پر اس عمل
سے ایک ان مین سی علامہ معز الدین حسن خوارزمی ہی کہا اسنی کہ اربل کا بادشاہ
ابو سعید کوکبری مسرف تہا اپنی زمانہ کے علماؤنکو کہتا کہ اپنی قیاس اور اجتہاد پر
عمل کرین اور کسیکے مذہب کے تابعداری نکرین تاکہ میل کیا اسکی طرف ایک

گروه نی عالمون اور فاضلون سے اور محفل کرنا مولود نبوی صلعم کی ماہ ربیع الاول مین دو ہی تھا جسنی یہہ بدعت اول نکالے بادشاہون سے اور کہا ابو الحسن علی مالکی نی جامع المسائل مین کہ عمل مولد کا سلف صالح سے منقول نہین بلکہ بعد قرون ثلاثہ کے برُے زمانے مین نکالا گیا ہے اور ہم پیروی خلف کی نہین کرتے جس چیز مین کہ سلف نی نہین کیا کیونکہ ہمکو متابعت سلف کی کفایت کرتی ہے کیا حاجت ہے بدعت نکالنے کی وقال الامام ابو عبید اللہ بن الحاج المالکی فی کتابہ المدخل بعد تعداد المفاسد فی هذا العمل وان سلم من کل ما تقدم ذکرہ فهو بدعة بنفس نية فقط لان ذالک زيادة فی الدين وليس من عمل السلف الماضيين واتباع السلف اولی ولم ينقل عن احد منهم انه نوی المولد ونحن نتبع السلف فيسعنا ما وسعهم اور کہا امام ابو عبید اللہ بن الحاج المالکی نے بیچ کتاب اپنی مسمی مدخل کے پیچھے شمار کرنے ان خرابیون کی کہ جو اس مولد مین لوگ کرتے ہین کہ اگر خالی ہو مجلس مولود کی ان خرابیون سے جنکا ذکر گذر چکا تو بہر ہے یہہ عمل بدعت ہی صرف نیت سے اس عمل کی کیونکہ یہہ زیادتی ہے دین مین اور نہین ہی عمل سے سلف گذشتہ کے اور اتباع سلف کا بہتر ہی حالانکہ نہین منقول ہوا کسی سے کہ اوسنے نیت کی ہو مولد کی اور ہم تابع ہین پہلے لوگون کے بس گنجایش رکہتی ہی ہمکو وہ چیز جو گنجایش رکہتی تہی اونکو وقال ابو القاسم عبد الرحمان بن عبد المجيد المالکی المقری فی تكملة التفسير ما يهتم بعمل المولد فيليق ان ينكر علی ما يهتم به وقال محمد بن ابی بکر المخزومی المالکی صاحب المنهل شرح الوافی فی کتابه للبدع والحوادث ومن المنكرات القبيحة والمکروهات الفضيحة فی هذه الاعصار ما يعمل بمولد النبی صلعم فی بعض الامصار وما هلك امة من امم المرسلين الا بالابتداع فی الدين وقال الامام العلامة تاج الدين لفاكهانی المالكی فی کتابه لرد هذا العمل ان عمل المولد بدعة مذمومة وقال الفقه الاصولی علاء الدين بن اسمعيل۔

[illegible]

الشافعی فی شرح البعث والنشور مما یحتفل لمولده صلعم بدعة یذم فاعلها وقال
الحافظ ابوبکر بن عبد الغنی الشهیر بابن نقطة البغدادی الحنفی فی فتاواه ان عمل
المولد لم ینقل عن السلف ولا خیر فیما لم یعمل السلف قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم لا یصلح آخر ہذہ الامة ما یصلح اولها وقال شیخ الحنابلة شرف الدین احمد
المعروف بابن قاضی الجبل الذی قال فی مدحه الجزری انتهی بدا العلم باختلاف
المذاهب فی التاویلات ان ما یعمل بعض الامراء فی کل سنة احتفالا لمولده صلعم
فمع اشتماله علی التکلفات الشنیعة بنفسه بدعة احدثها من یتبع هواه ولا یعلم
ما امر صاحب الشریعة وبناه انتهی اور کہا ابو القاسم عبد الرحمان بن عبد المجید
مالکی مغربی نے تکملہ تفسیر مین کہ جو اہتمام کیا جاتا ہے مولد شریف کے عمل مین بس لائق ہے کہ انکار
کیا جاوے اہتمام کرنے والے پر اور کہا محمد بن ابی بکر مخزومی مالکی صاحب منہل شرح
درافی کی نے اپنی کتاب مین کہ بیان بدعات مین تصنیف کی ہے کہ ایک منکرات قبیحہ سے
اور محرمات زشت سے اس زمانے مین وہ کام ہے کہ کرتے ہین واسطے مولد نبوی صلعم کے
بعضے شہرون مین اور نہین ہلاک کوئی امت اسنون سے پیغمبر ان کے مگر دین مین بدعت نکالنے
کی شامت سے اور کہا امام علامہ تاج الدین فاکہانی مالکی نے اپنی کتاب مین کہ مولد معمولی
کے رد مین تالیف کی ہے کہ عمل مولد کا بدعت مذمومہ ہے اور کہا فقیہ اصولی علاء الدین شافعی
نے شرح البعث والنشور مین کہ جو محفل بناتے ہین واسطے مولد آنحضرت صلعم سو بدعت ہے
مذمت کیا جاوے کرنے والا اسکا اور کہا حافظ ابوبکر بغدادی حنفی نے اپنی فتاوی مین کہ
عمل مولد کا سلف سے منقول نہین اور جو کام سلف مین نہین ہوا ہمین کچھ خیر نہین کہا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نے نہین اصلاح کرنے کے پچھلے لوگ اس امت کے جیسا اصلاح کیا اگلون نے
اور کہا شیخ حنبلیون کے شرف الدین احمد معروف ابن قاضی جبل نے جسکی تعریف مین
امام جزری نے کہا تھا کہ نہایت کو پہونچا تھا اس شخص کی علم اختلاف مذاہب کا
اور ولایات مین جو کہ معمول ہے بعضے امیرونکا ہر سال مین محفل کرنا واسطے
مولد آنحضرت کے سو بعینہ بدعت ہے باوجود شامل ہونے کے تکلیفات شنیعہ پر بنیانکا

اس کو ایسی لوگ وہ نبی کہ جو اپنی نفس کی تابعدار ہیں اور نہیں جانتے کہ صاحب شریعت نے
کس چیز کا حکم کیا اور کس چیز سے منع کیا وفی الشرعة الالهية واذا علمت معنی
البدعة فاعلم ان من البدع المذمومة الشائعة فی الامصار والبلاد مجلس مولد
النبی صلعم لانہ لم یثبت من الادلة الشرعیة اما عدم ثبوتہ من الکتاب والسنة
فظاهر واما من القیاس فلان المعتبر هو قیاس المجتهدین بالشرائط المقررة
فی الاصول ولم یذهب مجتهد الی تجویزه واما من الاجماع فلان المعتبر هو اجماع
المجتهدین ولما لم یثبت ذهاب احد من المجتهدین الی اباحته فکیف یتصور
اجماعهم علی اباحته واستحسانه علی ان الاجماع لا بد له من سند وخلاف
الواحد مانع له کخلاف الاکثر والسند منتف ههنا وکثیر من العلماء قد بالغوا
فی تقبیحه قال ابن الحاج من المالکیة ومن جملة ما احدثوه من البدع مع اعتقادهم
ان ذلک من اکبر العبادات واظهار الشعائر ما یفعلونه من شهر ربیع الاول
من المولد وقد احتوی ذلک علی بدع ومحرمات وقال عبد الرحمن المغربی
من الحنفیة فی فتاواه ان عمل المولد بدعة ولم یقل به ولم یفعله رسول الله
صلی الله علیه وسلم والخلفاء والائمة وسئل الامام نصیر الدین الاودی
عن الاحتفال لذکر مولد النبی الکریم فاجاب لا یفعل لانه لم ینقل عن السلف
الصالح وانما احدث بعد قرون الثلثة فی الزمان الطالح ونحن لانتبع الخلف
فیما اهمل السلف لانه یکفی بهم الاتباع وای حاجة الی الابتداع وبهذا قال
ابن الفضل وقال احمد بن الحسن فی ملفوظه ان هذا العمل لم ینقل عن السلف
ولا خیر فیما لم ینقل عن السلف قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لا یصلح آخر
هذه الامة ما یصلح اولها نقله عن ابن النقطة وما احدث هذا العمل من یتبع
هواه ولا یعلم ما امره صاحب الشریعة وما نهی عنه قال ابن قاضی الجبل وانا
قد روینا فی التاریخ ان صاحب اربل الملک المظفر ابو سعید کوکری کان ملکا
مسرفا یأمر علماء زمانه ان یعملوا باستنباطهم واجتهادهم ولا یتبعوا لمذهب غیرهم

شاذہم من الائمۃ الاربعۃ حتی مالت الیہ جماعۃ من العلماء وطائفۃ من الفضلاء
ویحتفل لمولد النبی صلے اللہ علیہ وسلم فی الربیع الاول من کل سنۃ وہو اول
من احدث وروج ہذا العمل انتہی اور شرعۃ الالہیۃ مین لکہا ہی کہ جب جان چکا تو معنی بدعت
کا یہ جان لی کہ بڑی بدعتون مین سے جو مشہور ہو رہی ہین شہرون اور ملکون مین ایک مجلس
مولد آنحضرت صلعم کی ہی کیونکہ وہ ثابت نہین ادلہ شرعیہ سی سو ثابت ہونا اسکا قرآن و حدیث
سی تو ظاہر ہے ہی لیکن ناثابت ہونا قیاس سی اسواسطی ہی کہ قیاس معتبر مجتہدونکا ہی ساتھ
شرطون کے کہ کتب اصول فقہ مین مقرر ہین اور کوئی مجتہد اسکے مباح ہونی کی طرف نہین گیا
اور ثابت نہونا اسکا اجماع سی اسواسطے ہی کہ اجماع بھی مجتہدونکا ہی معتبر ہے سو جب کسی ایک مجتہد
کا جانا بہی اسکی مباح ہونے پر یا اچہا جاننے پر علاوہ یہہ کہ اجماع کے واسطے سند ضرور ہے
اور خلاف ایک مجتہد کا مانع ہی اجماع کا جیسا خلاف اکثر کا مانع ہے اور سند اس مسئلہ مین
نابود ہی اور بہت علمانی اسکی تقبیح مین مبالغہ کیا ہی کہا ابن الحاج مالکی نی کہ جملہ محدثات
اور بدعات سی کہ نئی نکالی ہی لوگون نی باوجود اعتقاد کرنے کی کہ یہہ بڑی عبادت ہی
اور ظاہر کرنا شعارون اور رسوم اسلام کا ہی ایک یہہ ہی کہ ماہ ربیع الاول مین مولد
شریف آنحضرت صلعم کا کرتے ہین حال آنکہ وہ شامل ہے بہت بدعات اور حرامون پر
اور کہا عبد الرحمان مغربی حنفی نی اپنی فتاوی مین کہ عمل مولد کا بدعت ہی نہ نقل کیا گیا ہے
اور نہ کیا ہی اسکو آنحضرت نے اور نہ حضرت کے خلیفون نے اور نہ دین کی پیشواؤن نے اور
سوال کیا گیا امام نصیر الدین وردی محفل کرنے سے واسطے ذکر ولادت نبی کریم صلعم کے
جواب کہا کہ نکیا جاوی کیونکہ یہہ سلف صالح سی منقول نہین نیا نکالا گیا ہی بعد قرون
ثلاثہ کے برے زمانی مین اور ہم پچہلون کی پیروی نہین کرتے اوس چیز مین کہ سلف نے
نہین کیا کیونکہ ہمکو متابعت سلف کی کفایت کرتے ہی نئی بدعت نکالنی کی کیا حاجت اور
یہی کہا ہی ابن تفضل نی اور کہا احمد بن حسن نی اپنی ملفوظ مین کہ یہہ عمل مولد کا سلف سے
منقول نہین اسمین کچہہ خیر نہین کہا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہین درست کرین گے
پچہلے اس امت کی جو کچہہ درست کرین گے پہلے اسکے یہہ نقل کیا ابن النقطہ نے اور

نیا تھا لا اسکو تم کو خواہش نفس کی تابعداری سے جو نہین جانتی کیا پھر فرمایا صاحب شریعت نے اس
لئے سی منع کیا اور کہا ابن قاضی جبل نی کہ روایت کیا گیا ہے ہمکو تاریخ مین کہ صاحب شہر
اربل کا بادشاہ مظفر ابو سعید کوکری بادشاہ مسرف تہا یعنی فضول خرچ بیجا خرچ کرنیوالا
اپنی زمانی کی عالمون سے کہا کرتا کہ اپنی قیاس اور اجتہاد پر چلو اور کسی دوسری کی مذہب
تابعداری مت کرو چاروں اماموں سی یہانتک کہ راغب ہوا اسکے طرف ایک گروہ علماء
فاضلون سے اور محفل کیا کرتا ولادت نبی صلعم کے ربیع الاول مین ہر سال سی وہی ہے جسنے
اول یہہ بدعت نکالی اور اسکو رواج دیا تمام ہوئی کلام صاحب شرعۃ الالٰہیہ کی قال
الامام کعب العلوم شمس الدین ابن القیم فی زاد المعاد ولا یخص لمکان الذی
ابتدی فیہ الوحی ولا الزمان بشیء ومن خص الامکنۃ والازمنۃ من عندہ
بعبادات لاجل ھذا وامثالہ کان من جنس اھل الکتاب الذین جعلوا زمان
احوال للمسیح مواسم واعیادا کیوم المیلاد انتہی اور کہا امام کعب العلوم شمس الدین
ابن القیم نی زاد المعاد مین کہ خاص کیا جاوی مکان ابتدائی وحی کا اور نہ زمانہ اسکا ساتھ کسی
کام کے عبادت سی اور جو شخص خاص کری مکانون اور وقتونکو اپنی طرف سی ساتھ عبادات
کی اس غرض سی اور مانند اسکی ہوگا وہ جنس یہود ونصاری سی جنہوں نے وقت احوال مسیح علیہ
السلام کو اور اوسکی وقت ولادت کو موسم خوشی کی اور عید ٹہرایا وقال فی مجموعۃ الفتاوی
للقاضی شہاب الدین الدولت ابادی سئل القاضی عن مجلس المولد الشریف
قال لا ینعقد لانہ محدث وکل محدث ضلالۃ وکل ضلالۃ فی النار انتہی
ترجمہ اور کہا ہی قاضی شہاب الدین دولت آبادی نی مجموعۃ الفتاوی مین کہ سوال کیا
گیا قاضی مجلس مولود شریف سی کہا نہ بنائی جاوی کیونکہ وہ بدعت ہے اور ہر بدعت گمراہی
ہی اور ہر گمراہی دوزخ مین جائیگی وقال صاحب خیرۃ السالکین موافقا لصاحب
نور الیقین لمن طلب الدین چیزیکہ نام آن مولدی نامند بدعت است اچہ رسول صلعم ہیچکس
را بدین امر نفرموده ونہ خلفاء اوونہ ائمہ ونہ خود این فعل کرده انتہی وقال مسند الو
شیخ المشائخ الشیخ المجدد فی بعض مکتوباتہ الحمد للہ الذی ھدانا وما کنا

لنهتدی لولا ان هدانا الله لقد جاءت رسل ربنا بالحق علیهم من الصلوة
اتمها و من التحیات اکملها صحیفه التفات که از روی کرم نامزد این احقر ساخته بود
بوصول آن مبتهج و مسرور گردید جزاهم الله سبحانه خیرا اندراج یافته بود که اگرچه مبالغه
در منع سماع متضمن منع مولود که عبارت از قصائد و نعت و اشعار غیر نعت خواندن است
نیز بود اخوی اعزی میر محمد نعمان و بعضی یاران آنجا که در واقعه آنحضرت صلعم دیده اند
از این معرکه مولود بسیار راضی اند بر ینها ترک شنیدن مولود بسی مشکل است مخدوما اگر
واقعه را اعتبار بود و بر منامات اعتبار باشد مریدان را به پیران هیچ احتیاج نباشد و التزام
طریقی از طرق عبث می افتد چه هر مریدی موافق وقایع خود عمل خواهد کرد و مطابق منامات
زندگانی خواهد نمود آن وقایع و منامات موافق طریق پیر باشند یا نباشند و مرضی او
بوند یا نبوند برین تقدیر سلسله پیری و مریدی برهم میخورد و هر بوالهوسی بوضع خود مستقل
گردد و مرید صادق هزار وقایع را با وجود پیر برهم میخرد و طالب رشید بدولت حضور
پیر منامات را اضغاث احلام میشمرد و هیچ التفات بآنها نمی نماید شیطان لعین دشمن قوی
است منتهیان از قید او ایمن نیستند و از مکر او لرزان و ترسان اند از مبتدیان و
متوسطان چه گوید غایة ما فی الباب منتهیان محفوظ اند و از سلطان شیطان مصئون بخلاف
مبتدیان و متوسطان پس وقائع ایشان شایان اعتماد نباشد و از مکر دشمن محفوظ نبود
ثم قال بنظر انصاف ببینند که اگر فرضا حضرت ایشان در این زمان در دنیا زنده میبودند و این
مجلس و این اجتماع منعقد میشد آیا باین راضی میشدند و این اجتماع را می پسندیدند یا نه
یقین فقیر آنست که هرگز این معنی را تجویز نمی فرمودند بلکه انکار مینمودند الی آخره آورد
جناب شاه عبد العزیز دهلوی قدس سره العزیز نے کتاب تحفه اثنا عشریہ میں
بضمن اوهام رافضیون پندرهوین قسم اوهام مین بعد رد کرنے اس فعل کو رفضا کی جو
هر محرم کی عشره کو ماتم ٹهرا رکهاہی فرماتی هین از ینجا معلوم شد که روز نزول الیوم
اکملت لکم دینکم و روز نزول وحی و شب معراج را چرا در شرع عید
قرار نداده اند و عید الفطر و عید النحر را قرار داده اند و روز تولد و وفات مسیح نبے

عبد نگروانیدند الی آخر قال اور کہا امام الائمہ شمس الامۃ امام تاج الدین فاکہانی
نے اما بعد فقد تکرر سوال جماعۃ من المبارکین عن الاجتماع الذی یعملہ بعض
الناس فی شہر ربیع الاول ویسمونہ مولداً اھل لہ اصل فی الشرع ھو بدعۃ
احدثت فی الدین وقصدوا الجواب عن ذالک مبیناً والایضاح عنہ معیناً
فقلت وباللہ التوفیق لا اعلم لھذا المولد اصلاً فی کتاب ولا سنۃ ولا ینقل عملہ
عن احد من علماء الامۃ الذین ھم القدوۃ فی الدین المتمسکون باٰثار المتقدمین
بل ھو بدعۃ احدثہ البطالون وشھوۃ نفس اعتنی بہا الا کالون بدلیل ادرنا
علیہا الاحکام الخمسۃ فقلنا اما ان یکون واجباً او مندوباً او مباحاً او
مکروھاً او محرماً ولیس بواجب اجماعاً ولا مندوب لان حقیقۃ المندوب
ما طلبہ الشرع من غیر ذم علی ترکہ وھذا لم یأذن فیہ الشرع ولا فعلہ الصحابۃ
والتابعون المتدینون فما علمت وھذا جوابی عنہ بین یدی اللہ ان عنہ
سئلت ولا جائز ان یکون مباحاً لان الابتداع فی الدین لیس بمباح باجماع
المسلمین فلم یبق الا ان یکون مکروھاً او حراماً فحینئذ یکون الکلام فیہ فی
فصلین والتفرقۃ بین حالین احدھما ان یعملہ رجل من عین مالہ لاھلہ واصحابہ
وعیالہ لا یجاوزون فی ذالک الاجتماع علی اکل الطعام ولا یقترفون شیئاً من
الاٰثام وھذا الذی وصفناہ بانہ بدعۃ ومکروھۃ وشناعۃ اذ لم یفعلہ احد
من متقدمی اھل الطاعۃ الذین ھم فقہاء الاسلام وعلماء الانام سراج
الازمنۃ وزین الامکنۃ والثانی ان تدخلہ الجنایۃ ویقوی بہ العنایۃ حتی
یعطی احدھم الشئ ونفسہ یتبعہ وقلبہ یولمہ الی ان قال ھذا مع ان الشہر
الذی ولد فیہ صلعم وھو ربیع الاول ھو بعینہ الشہر الذی توفی فیہ فلیس الفرح
فیہ اولی من الحزن فیہ وھذا ما علینا ان نقول ومن اللہ تعالی نرجوا احسن
القبول انتہی ترجمہ اما بعد یعنے بعد حمد و صلوۃ کے پس بار بار ہوا سوال ایک جماعت
صاحبان برکت کا جمع ہونے سے جو بعضے لوگ ماہ ربیع الاول میں کرتے ہیں اور نام اسکا

مولود شریف دہرتے ہین آیا اسکی لئی کچہہ اصل ہے شرع مین یا بدعت ہے نئی نکالی گئی دین مین
اور جاہا جواب اس مسئلہ کا روشن اور واضح کہ حاجت دوسرے کی نچہوڑی پس جواب کہا میرنے
ساتہہ توفیق الہی کی کہ نہین جانتا مین اس مولد کے کچہہ اصل کتاب و رسنت مین اور نہین
نقل کیا گیا کرنا اسکا علمائی امت سے جو کہ پیشوائی دین اور چنگل مار نیوالی ہین ساتہہ آثار
اگلون کے بلکہ یہہ بدعت ہے نکالا اسکو بیہودہ لوگون نے اور خواہش نفس کی ہی ارادہ کیا اسکو
بہت کہانیوالون نی ساتہہ دلیل کے کہ پہیر لیئے ہمنے اسپر پانچ حکم کو پس کہا ہمنی کہ یا یہہ واجب ہو
یا مستحب یا مباح یا مکروہ یا حرام اور یہہ واجب نہین از روئے اجماع کی اور نہ مستحب ہے کیونکہ
حقیقت مین مستحب وہی ہی جسکو طلب کیا شارع نے سوا مذمت اسکی ترک پر اور اسمین نہین اذن
شارع سی اور نہ کیا اسکو صحابہ رضی نی اور نہ تابعین نی جو کہ دیندار تہی اور نہ کیسی اور نی جنکو مین
جانتا ہون اور یہہ ہے ہی جواب میرا اس مسئلے سے سامنی خدا تعالی کی اگر اس سی پوچہا گیا مین
اور یہہ بہی نہین جائز کہ مباح ہو کیونکہ بدعت نکالنا دین مین مباح نہین ساتہہ اجماع مسلمانون
کے پس باقی رہا مگر یہہ کہ مکروہ ہو یا حرام ہو اب کلام اسمین ہی بیچ دو فصلون کے اور فرق
کی درمیان دو حالون کے ایک یہہ کہ کوئی شخص اپنی خاص مال سی کری کہانا اپنی اہل و عیال اور
یاروں کے واسطے اور نہ بڑہین اس جمع ہونے مین کہانا کہانی سی اور نہ کرین کوئی چیز
گناہون سی یہہ قسم وہ جسکو ہم مکروہ اور بدعت اور زبون کہتی ہین کیونکہ نہین کیا اسکو
کسی نی اگلون سی جو اہل طاعت تہے اور فقیہ اسلام کے اور عالم جہان کی اور چراغ زمانون کے
اور زینت مکانون کی دوسرا یہہ کہ داخل ہو اسمین جنایت اور قوی ہو ساتہہ اسکی اہتمام یہانتک
کہ دیتا ہی ایک اونکا کچہہ چیز اور جیو اوسکا پیچہی جاتا ہی اوس چیز کے اور دل اوسکی کو رنج
پہونچاتا ہی وہی سنا اوس چیز کا یہانتک کہ کہا اوس امام نے آخر کلام مین کہ یہہ ماہ ربیع الاول
وہ مہینا ہی جسمین آنحضرت صلعم پیدا ہوئی اور یہی مہینا بعینہ وہ ہے جسمین وفات پائی
سو خوشی کرنی اسمین بہتر نہین غم کرنے سی اسمین یہہ ہی جو واجب تہا ہمپر اسکا کہنا اور
اللہ تعالی سی امید وار مین اچہی قبول کرنے کے واللہ اعلم بالصواب تمام ہوئی کلام انکے
بعد رصنر ور ہے آور اعام فاکہانی کا شیخ جلال الدین سیوطی نی تعقب بہی کیا ہی اور ایک

رسالہ مین اونہرے قدح بہی کیاہی لیکن ناصر فاکہانی لی رسالی سیوطی کا حرف حرف ارد لکہدیا
طالب شایق کو چاہئے کہ رسالی ناصر فاکہانی کو ملاحظہ کری تو متیقن ہے کہ کیسطرح کاشک کلام مین
مانعین اس مجلس مولود کی بہتمان اور نہ کوئی اعتراض مجوزین کا باقے ہی اور کلام ان
جیسی اکابر علما اور ائمہ مذاہب کے جو منقول ہوئی بلاریب تشنیع اور تقبیح پر اس قسام کی مجلس
مولود کی چسپان اور دال ہی اور اعتراضات سی محفوظ ہی پس اگر یہہ لوگ اگلی اور پچھلی
حنفی اور شافعی حنبلی اور مالکی سب کے سب وہابی ہین تو ہم بہی وہابی ہی ہین لطیفہ سبحان اللہ
قربان اس الٹی سمجہ کے نیکی برباد گنہ لازم ایسی مولود کی مجلس والی رسول اللہ کے دوست
ٹہرے اور اسکی منکر وہابی بنی بدعتی گور پرستون کی کچہہ عادت ہی ہوگئی ہی کہ اگر ذرا بہی
اپنی مرضی کی خلاف کسی کا قول وفعل پاتی ہین تو فورا وہابی کہدیتی ہین چنانچہ انہون مین
بعضے چلہ پوجنی والون نے چلہ پرستی حرام وکفر کہنے والی بزرگون کو ناحق وہابی مشہور کردیا
اور در باب درست ہونی چلہ پرستی کی ایک رسالہ بیہودہ اور پوچ کہ جسمین کلمات کفر کے
موجود اور دلیلین نامعقول واسناد غیر معقول ہین چہپوایا اور اپنی جاہل مریدون اور
معتقدون کے نزدیک شیخ اکبر بنی صندل عرس میلہ وقبور کا ذبہ کی زیارت کو سنت وعجائبات
کی نشانیان ٹہرایا اور انکی جواز کی دلیلین حدیثین موضوعہ ومسایل فقہ وتصوف غیر مسموعہ
لائے لوگون پر تہمت کرتے کرتے اتنا مشق ہوگیا کہ رسول وفقہا وصوفیان با صفا پر بہی
ہاتہہ صفا کرنے لگے اور حدیث من کذب علی متعمدا فلیتبوء مقعدہ من النار سے
نہ ڈرے مصرع چہ دلاورست دزدی کہ بکف چراغ دارد تعجب ہے کہ اگر چہ ہزار جاہل زانی
شرابی چور بت پوجنی والا رافضی خارجی بی نماز ہیو دسے فاسق فاجر منافق مشرک
بدعتی کو تو یہہ بدعتی اپنا بہائی اور پیشوا جانتے ہین اور سنی سنت پر عمل کرنیوالی مطیع
قرآن وحدیث کو مارنے کوٹنے وہابی کہنی کو ہر جگہ تیار ہین اور ان لوگون کو اپنا پیر وشفیع
ووسیلہ وحمایتی سمجہکر انکی مددگار ہین مصرع پاس ایسی چاہئی شاباش ایسی چاہئی +
شاید انکو اوستاد نی سوائی وہابی کہنے کے اور کچہہ نہین پڑہایا جیسا کسی مغل نے
ایک طوطے کو در ین چہ شک کی سوا دوسرے بات کچہہ نہ سکہائی تہی اور چالیس روپے

جو مولوی بنا تہا اوسکو سوائی فتنہ نظر کے دوسری بات ہی نہ آتی تہی ایسا ہی ان مولویون
اور بدعتیونکو جنکا ذکر اوپر ہو چکا ہی سوائی وہابی کہنی کی کچہہ نہین آتا جہتی تہمت
زیارت قبور سی منع کرتے ہین تفصیل اسکی یہہ ہی کہ ہم لوگ کبہی زیارت قبور سی منع نہین
کرتے ہان دوسرے بدعتین جو کہ شرک اور حرام کام ہین جیسی کہ طواف کرنا قبر کو سجدہ کرنا
اصحاب قبور سی حاجات طلب کرنا اور وہان چراغ جلانا وغیرہ کو ضرور منع کرتے ہین
اور یہہ بہی کہتے ہین کہ عورتونکو قبور کے زیارت منع ہے چنانچہ مستملی مین لکہا ہی و
یستحب زیارة القبور للرجال وتکرہ للنساء ترجمہ اور مستحب ہے زیارت قبور مردونکو
اور مکروہ ہی عورتونکو اور مجالس واعظ مین ہے وَاَمَّا النِّسَاءُ فَلَا یَحِلُّ لَھُنَّ اَنْ
یَخْرُجْنَ اِلَی الْمَقَابِرِ لِمَا رُوِیَ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَةَ رض اِنَّہٗ عَلَیْہِ السَّلَامُ قَالَ لَعَنَ اللّٰہُ
زَوَّارَاتِ الْقُبُوْرِ اور عورتین سو حلال نہین انکو کہ جاوین مقبرے کی طرف کیونکہ
روایت ہے ابی ہریرہ رض سی کہ حضرت نے فرمایا کہ لعنت کی اللہ تعالی نے زیارت کرنیوالیون
قبرون کی وَعَنْ ابن عباس رض قال لعن رسول اللّٰہِ زائرات القبور
والمتخذین علیہا المسجد والسرج کذا فی المشکوٰۃ ترجمہ اور ابن عباس رض
سی ہی کہ فرمایا لعنت کی رسولخدا نے قبر کے زیارت کرنی والیونپر اور اونپر جو وہان سجدہ گاہ
بناوین اور چراغ جلاوین جیسا کہ مشکوٰۃ مین ہے وسُئِلَ القاضی عن جواز خروج
النساء الی المقابر فقال لا تسئل عن الجواز والفساد فی مثل ھذا وانما
تسال عن مقدار ما یلحقہا من اللعن واعلم کلما نوت الخروج کانت فی لعنة اللّٰہ
وملائکتہ واذا خرجت تلحقہا الشیاطین من کل جانبٍ واذا اتت القبر تلعنہا روح
المیت واذا رجعت کانت فی لعنة اللّٰہِ کذلک حتی تعود وفی الحدیث ایّما
امرءة خرجت الی المقبرة تلعنہا ملائکة السمواتِ السبع وملائکة الارضین
السبع فتمشی فی لعنة اللّٰہِ وایّما امرءة دعت للمیت فی بیتہا یعطیہا اللّٰہ
تعالی ثواب حجّةٍ وعمرةٍ ترجمہ اور پوچہی گئی قاضی عورتون کی جانے سے قبرونپر کہ جائز
ہے یا نہین پس کہا نہ پوچہہ جائز ہونے کو اور برائی کو ایسی کام کے بلکہ پوچہہ کہ کس

قدر لعنت پہنچتی ہی اسکے عمل کرنیوالی پر کہ جبکہ وہ نیت کرتی ہی جانی کی لعنت برستی ہی آ
اللہ تعالی اور فرشتون کی اور جب باہر نکلتی ہی گہیرلیے مین اسکو شیطان ہر طرف سے
اور جب پہنچتی قبر پاس لعنت کرتی ہی اسپر روح مردے کی اور جب پہرتی ہی وہان سے
اللہ کی لعنت مین رہتی ہی گہر آنی تلک اور حدیث مین ہے کہ جو عورت نکلے مقبرے کی
طرف لعنت کرتے ہین اسپر ساتون آسمان کی فرشتے اور فرشتے ساتون زمین کی پر
چلے جاتی ہی اللہ تعالی کی لعنت مین اور جو عورت کہ دعا کرتے ہے میت کو اپنی گہر حق
دیتا ہی اللہ تعالے اوسکو حج و عمرہ کا ثواب ورد ی عن سلمان رض وابی ہریرۃ
رض انہ علیہ الصلوۃ والسلام ذات یوم من المسجد فوقف علی باب دار
فاتت بنتہ فاطمۃ رض فقال لہا من این جئت فقالت خرجت إلی منزل
فلانۃ التی ماتت فقال ذہبت الی قبرہا فقالت معاذ اللہ ان افعل
شیئا بعد ما سمعت منك فقال لو ذہبت الی قبرہا لم تریحی رائحۃ
الجنۃ انتہی ترجمہ اور روایت ہی سلمان رض اور ابوہریرہ رض سی کہ تحقیق جناب
علیہ الصلوۃ والسلام نکلے ایکروز مسجد سی اور ٹہرے اپنی گہر کے دروازہ پر سو آئے
بیٹی اونکی حضرت فاطمہ سو پوچہا انکو کہ تو کہان سی آئی سو عرض کی مین گئی تہی فلانی
عورت کے گہر جو مرگئی ہی پوچہا حضرت نے کہ تو گئی اوسکی قبر پر تب کہا معاذ اللہ کہ کرون ایسا
وہ کام جو مین لون آپ سی اسکے ممانعت فرمایا اگر تو جلتے اوسکے قبر پر تو ہرگز نہ سونگہتی
خوشبو جنت کے اور بخاری کی شرح عینی مین ہی قال ابن عبد البر و
ولقد کرہ اکثر العلماء خروجہن الی الصلوۃ فکیف الی المقابر وحاصل
الکلام من ہذا کلہ ان زیارۃ القبور مکروہۃ للنساء بل حرام فی
ہذا الزمان ولا سیما نساء مصر انتہی اور نہیتکم عن زیارۃ القبور
فزوروہا مین کم ضمیر مذکر ہی اوسمین عورتین داخل نہین اصولیون کے صحیح ومختار
مذہب سے اور شیخ عبد الرحیم طاہر نے ترمذی کی شرح مین لکہا ہی لما ثبت ان الرخصۃ
قبل حدیث اللعن فالاصح عدم الرخصۃ للنساء فی الزیارۃ کما ہو مذہب

الجمہور ویویدُ ذلك تذکیرُ صیغۃ الرخصۃِ ایضاً انتہی اور شرح برزخ میں
بیچ باب زیارت رخصت قبور کے ہے ثم اعلم ان زیارۃ القبور ماذونٌ فیہ
الرجال وعلیہ عامۃ أھل العلم واما النساء فقد روی عن ابی ھریرۃ رض
ان رسول اللہ صلعم لعن زوّارات القبور عن ابن عباس رض انہ صلی اللہ
علیہ وسلم لعن زائرات القبور فلا یجوز لمن الرخصۃ فی زیارت القبور
وقال جمہور العلماء من اثبت الرخصۃ للنساء فی الزیارۃ فانما یستدل
بحدیث نہیتکم الخ وھو استدلال بلا قیاسٍ لان خطاب الرجال لایشتمل
النساء ولم یرد حدیث فی حق النساء فلا یعم الرخصۃ فالصحیح انہ لا
یباح للنساء زیارۃ القبور انتہی الکلام ایسا ہی سوا انکے بڑے بڑے محدثین اور مجتہدین
اور فقہا کے نزدیک زیارت کرنا قبرون کی حرام ہے قطع نظر ان سب کے ان ملکون کی
عورتین قبرون پر زیارت کو کب جاتی ہین زیارت قبور یعنے صاحب قبر کے لئے دعا و استغفار
کرنا اور عبرت پکڑنا اور دنیا چہوڑ دینا اور آخرت کو یاد کرنا ہے بہلا انصاف کرو کہ اکثر
عورتون کو آبدست تک یاد نہین نماز کبہی پڑہتی نہین وہی کیا دعا و استغفار کرین گے
انکا تو یہہ حال ہے کہ ایک بغل مین لڑکا دوسرے ہاتہہ مین مالیدے کا طبق لیکر ہل ہانکتے
خاک دہول بہانکتی گبڑی جوکی دیتی کو یا پیادہ درگاہون پر جاتے ہین مجاورون کے
سامہنی بی پردہ ہوکر چراغ و مالیدہ رکہہ کر سجدہ طواف کرتے ہین ناک رگڑتی ہین دعا کے
بدلے خود ان سے دعا مانگتی ہین کہ یا حضرت میرے خصم کو بیل بنا دو اجی صاحب میرے داماد
کو اکلوتی بیٹی گاؤ بیل کر دو اجی پیر جی میرے لڑکے کا نصیب کہول دو یا میران ولی میرے
بیٹے کو نوکری سی لگا دو یا شاہ مدار صاحب مجہکو رزق و اولاد دو اجی شاہ سوار صاحب
دشمنونکو میری زیر کرو اور استغفار کے بدلے آپ ناک رگڑتی ہین کہ پیر صاحب غلاف لانا
بہول گئی مجہہ پر غضب مت ہو اگلی جمعرات کو دوہرا غلاف لاؤنگی جمعرات کو حاضر
ہوتی تہی لیکن نگوڑی بی نمازی آگئی اسلئی دیر ہوئی یا ولی مجہپر مہربانی کے نظر کیجو
کسبیان اپنی خرچی مین سی مجاور کا حرچا اور بلا ؤکے رکابے چڑہا کر ایک پاؤن

اوٹہا ہاتہہ جوڑکر گڑگڑاتے ہین کہ دو نوجیان آپکی لونڈیان کنی ون سی بیکار ہین یا بہر
جلد کسی موٹی مالدار کو ان کے جال مین پہسا ڈا اور روزی کا دروازہ کشادہ کر دو
پہلے خرچے ملتی ہی سوا من کی دیگ اور اطلس کا غلاف چڑہاؤنگی آمی زیارت کو جانیوالے
عورتون کے خیر خواہ بہلا یہہ حرکتین تمہاری اعتقاد مین نیک ہین یا بد بہر بتاؤ کہ بجز
ان نیتون کے کونسی عورت قبور کی زیارت بطور سنت کی کرتی ہی اگر ہزار یا پنجسو
مین سی کسی ایک نے بطور سنت ادا بہی کی تو النادر کالمعدوم کا کیا اعتبار پشاوری
قندہاری ملتانی کشمیری کابلی عجمی عربی علماء ہند و دکہن کی رسم و رسوم و اہیات سے
کیا واقف ان بدعتیون کی رسوم جاہلیت سی اسی ملک والی بخوبی واقف ہین اسیواسطے
یہانکے علماء انکی طور پر انکو تنبیہ و تادیب و تہدید نرم و گرم نصیحت سے ملنساری و نرمی
سے انکو شرما شرما کر اونسی بدعتین چہوڑانی کی کوششین کرتے ہین یہہ ناواقف نا حق
دخل در معقولات کر کر خلل انداز امر معروف و نہی منکر ہو کے ان رسمی مسلمانون کے
طرف ہو کر انکے حمایتی بنکر حقانی لوگون سے نا حق جہگڑتے ہین اور ناصحون کی نیتون کو
دریافت نہین کرتی بلکہ جان بوجہہ کر حق کو نا حق کرتے ہین یا رو یہہ زمانہ بہی ویسا ہی آیا ہی
کہ یزید کی خوشامد سی حضرت امام حسین رضہ کو دیدہ و دانستہ شہید ہے کر ڈالا لاکن
خسر الدنیا والاخرۃ بہی ہوئی اسیطرح یہہ لوگ بہی جان بوجہہ کر جاہلون کے طرفدار
بنکر کہتی ہین کہ وہابی زیارت قبور کو منع کرتے ہین اتنا نہین جانتی کہ زیارت قبور جایز بہی
ہے مکروہ بہی ہی حرام بہی ہی شرک و کفر بہی ہی جایز تو وہ ہے کہ جسطرح حضرت پیغمبر خدا
نے فرمایا کیا اوسی طور سی زیارت کرے تو مسنون ہی تو وہ طور یہہ ہی کہ قبر کے پاس پہنچکر
کہے السلام علیکم دار قوم مومنین اور اہل قبور کی مغفرت کے واسطے دعا کرے
اور اون سی عبرت لیوی اور دنیا سے بی رغبت ہووی اور آخرت کو موت کو یاد کرے
حضرت نی اسیواسطے اجازت دی ہی کہ حاصل و غرض زیارت قبور سی یہی ہی مکروہ
زیارت وہ ہی کہ قبر کو بوسہ دینا اور جہکنا اور رونا ہنسنا سونا دنیا کی باتین کرنا
کہانا پینا حرام وہ ہی کہ قبر کو سجدہ تحیۃ کرنا طواف کرنا ناچ کروانا بلبے بجوانا غلاف

اڑانا کفر و شرک وہی قبر کو سجدہ عبادت کرنا قبر والے سے حاجت مانگنا انکی نذر
و نیاز ماننا انکو نفع نقصان پہونچانیوالے سمجھکر اونسی بلا واسطہ و توسل استمداد کرنا
اس تقریر سے عرس و فاتحہ کے شوقین اور گہڑی چڑکیاں دینے والیوں کی حمایتی مجاور
انکے پیر البتہ پیچ و تاب کہاوینگے اور وہابی وہابی کرکر خوب سا شور و غل مچاوینگے
مگر جب فقہ و حدیث کی عبارتین اوستادون سے مطالعہ کرینگے تو خجالت سے کہسیانی ہوکر
سنت جاہلانہ کہسکا فری اور بہتانان من مانتے کرنے لگینگے کیونکہ تہمتوں کی گٹھڑی ایسیہ
خوب گڑ گئے ہے عام لوگونکو فریب دینے کے لئے مقید کو مطلق مطلق کو مقید بنا کر اوسکے
نسبت حقانی لوگون پر کرتے ہین تاکہ کسی طرح آپ سچے بنین مگر جہوٹے کو خدا وند عالم کبہی
سرسبز نہین کرتا انکا دروغ بیفروغ آخر کہل ہی جاتا ہے اونکا ایک تیز فقرہ عوام الناس
کو بہکانے کا یہہ بہی ہے کہتے ہین کہ چہاپے کی قرآن و کتابین مت لو وہابیون نے غلط کرکے
چہپوائی ہین اصل حقیقت یہہ ہے کہ علماء ہند نے جزاہم اللہ خیر الجزاء جب غریب مسلمانون
کے ہمت علم دین حاصل کرنے مین کم دیکہے تب دین کی خیرخواہی سے قرآن و حدیث و فقہ
مسائل ہندی مین ترجمہ کیا تاکہ تہوڑی مدت مین مسلمان اپنی خدا اور رسول کی کلام و احکام
ایمان و اسلام سے واقف ہوجاوین اور فرض و واجب و سنت مستحب حلال حرام
مباح مکروہ و شرک و بدعت توحید و سنت بآسانی جان لیوین اور صاحب ثروت
دیندارون نی وہی ترجمہ و کتابین باقیات صالحات و وسیلہ نجات سمجھکر چہپواکر
وقف فی سبیل اللہ کئی تاکہ فایدہ عام ہو غریب غربا بہی فیض پاوین سو الحمد للہ ان علماء
و امرا کی نیک نیتی کی برکت سے ہزارہا نام کے مسلمان اس ہندی ہی کی بدولت کام کے
مسلمان ہوئے اور اس سبب سے ان علم فروشون حق پوشون کا بازار سرد ہوا اب
انکو کوئی پوچھتا نہین ایک مسئلے کے جواب کے واسطے جبہ جبہ پہننے آنکے آستانہ بوسی بہی
موقوف ہوئے تحفے و ہدیے کا دروازہ بند ہوا ہندی کتابون سے بفضل الٰہی آپ سے
بے منت تحقیق کر لیتے ہین ہرچند یہہ لوگ منطق بی محل جہاڑتے ہین مگر وہ کہان مانتے
ان اونہون نے جو برسون مین نہ حاصل کیا تہا سو ہندی سے پڑہنے والون نے حاصل

کرلیا اب وہی ہندی رسالی والی دین کی مسائل مین تطویل و مختصر والی بی عمل والو آنکہ بند
دم بند کر دیتی ہین تب دل مین کہسیانی ہوکر شور و غل مچاکر جاہلونکو کہتی ہین کہ یہہ لوگ جاہل
وور رسالی ہندی پڑہ کر نحویون صرفیون منطقیون اصولیون عالمون سی بحث کرتی ہین
ارسی یار و یہہ ہندی کتابین وہابیون نی بالکل غلط بنا کر چہپوائی ہین سبحان اللہ
صرف نحو منطق اصول وغیرہ کتابین چہپانے کی تو درست ہومین اور دینی رسالی اور
قرآن وحدیث چہاپے کے نادرست قربان ایسی الٹی سمجہ کے خدا کے فضل و کرم سی یہہ
لوگ انہین ہندی رسالون سی باعمل بنکی مطلب جاننی سے کام ہے عربے ہو یا فارسے
منہہ دیکہنی سی کام باقی ہوہی یا آرسی ساتوین تہمت یہ کے ثواب رسانی سی
منع کرتی ہین تفصیل اسکی یہہ ہی نہ ثواب رسانی منع کرتے ہین نہ تصدیق کی نیت سی کہانا
کہلانا منع کرتے ہین ہان نذر و منت جو کہ عوام کرتے ہین اور ہرگز ثواب رسانی کا ارادہ
نہین رکہتی البتہ اسکو منع کرتے ہین بلکہ ثواب پہنچانے کا طریقہ بتاتے ہین وہ طریقہ
یہہ ہی کہ خواہ نقد خواہ جنس خواہ کہانا اپنی مقدور پر مسکین محتاجونکو دیوے اور نیت
سی کہ ای پروردگار اس چیز کا ثواب فلانی کی روح کو تو پہونچادی یا یون کہی کہ اس
نیک عمل کا ثواب مردے کو اور بخشنی کا ثواب بخشنی والی کو پہونچے اور اس سی زیادہ اس
مقدمہ مین کوئی حرکت نکری کہ شرک اور گناہ سی بچ جاوے کذا فی زاد الاخرۃ
اور نذر ماننا اللہ تعالی کی سوا دیوے کے اور شیخ کے اور کہانا لیجانا قبر کے پاس نذر
کے راہ سی یا سیتا کی نزدیک حاصل کرنیکو درست نہین ہی بلکہ بدعت اور مکروہ تحریمہ
ہے اور کافرون کی عادت ہی بتوں کے حق مین قال فی الدر المختار واعلم ان
النذر الذی یقع للاموات ومایوخذ من الدراہم والشمع والزیت
ونحوہا الی ضرائح الاولیاء الکرام تقربا الیہم فہو بالاجماع باطل وحرام
مالم یقصد واصرفہا للفقراء الاحیاء وقد ابتلی الناس بذلک ولاسیما
فی ہذہ الاعصار وقد بسط العلامۃ قاسم فی شرح درر البحار ولذا قال
الامام محمد لوکان العوام عبیدی لاعتقتہم بلا ولاء وذلک بانہم

لا یعقلون فالکل به یعتبرون انتہی ترجمہ جان تو کہ نذر جو بانی جاتی ہی مردون کے
واسطی اور لاتی ہین روپئے اور چراغ اور تیل اور مانند اس کے بڑی بڑی اولیا کے
قبرون کی پاس انکی خوشی چاہتی ہین وہی علماء کی نزدیک باطل اور حرام ہی جبتک کہ اسکے
مانتی کا ارادہ نہو فقراء کی واسطے اور اس بلا مین پہنسی ہین لوگ خصوصاً اس زمانی مین
اور خوب کہولکر بیان کیا ہی علامہ قاسم نے درر البحار کے شرح مین اسی سبب سے کہا امام
محمد نے اگر ہوتون عوام میرے غلام البتہ مین آزاد کر دون بدون ولا کے یہہ اسواسطے
کہ وے نہین سمجہتی سو آمین ہوشیار ہوون اور عبرت پکڑین آور فتاوی عالمگیری کا
بہی یہی مضمون ہی مگر حقانی لوگ ہر چند انکو سمجہاوین پر یہہ نذر لغیر اللہ اور کسبیون کے حقے بیچنی
روٹی پلاو زردی کی کہانیوالی بدعت پسند ہرگز نہین مانتی اور عجب بے انصاف ہین کہ کہتی ہین حضرت کو
لفظ کہنا بے ادبی ہی اور انبیا اولیاء کو علام الغیوب و کشاف الکروب و متصرف الامور
جاننا سنت وجماعت کا عقیدہ ہی اور عرس مین ناچ باجا و پرستش قبور و شادی غمی کی
رسم مقرری و عید برات کی رسوم جو قدیم سے چلے آتے ہین سو بے تکرار دلی شبہ جائز
ہین آدہی سر کے بال کہنے واسطے داڑہی کترانی اور منڈانی والی موچہہ بڑہانی والی حقہ خوار
رشوت خوار زناکار غیبتی چغلخوار جہوٹہی سونا روپا لڑکونکو پہنانی والی محرم مین فقیر بننی والے
تعزیہ سازی جہوٹہی قبرین طاقچی پوجنے والے شاہ دولہ شاہ مدار شیخ سدو زین خان
لال پری سبز پری وغیرہ کے معتقد بہوانی و کالی کی بکری کہانی والی بی نماز دیوالی
و ہولی کی رسم کرنیوالی صلح کل کے مذہب والی مرشدوان کو قبرون کو سجدہ کرنے والے
مریدون سی سجدہ لینی والے بندونکو معبود و جمیع اللہ کہنے والی قرآن کو چہپانی والی
تسبیح کو مینگنیان نمازی کو اینڈا مسجد کو گوزخانہ پائجامے کو گوزدان کہنی والی شرع کے
منکر اہل سنت وجماعت ہین آور جو حضرت کو بندہ کہے انبیاء اور اولیاء کو حاجت روا
مشکلکشا غیبدان نجانی اور عرس و قبور کے پوجا و نذر لغیر اللہ و شادی وغمی کے
رسوم منع کرے اور سب سر کی بال رکہی اور تعزیہ و چلہ پرستی کو برا جانی اور شاہ دولہ
وغیرہ پیرون کی منتین نمانی بہوانی کالکا کالی وغیرہ کے بکرے کو حرام کہے مشرکون

بدعتیون کا شریک نہو وہی سجدہ لغیر اللہ کو حرام و شرک جانی بی شرع فقیران کفر کا کلمہ
والون کو اور مشائخ سجدہ لینی والونکو اور حق پوش علماء کو جنکو خدا اور رسول نی برا
انکی مذمت کرے وہی وہابیہ اور کلیہ کی جماعت سی خارج بلکہ کافر سبحان اللہ ما شاء اللہ
خوب پہچان و علامت وہابیون کی اور سنیون کی ٹھہرائی ہی اگر انہین علامتون سی ہم
وہابی ٹہرتے ہو تو ہم تو کیا بلکہ علماء ہفت طبقہ متقدمین و متاخرین تمہارے نزدیک وہابی
ہوئے تو الحمد للہ کہ ہمارے پیچھے لینے سی ہم لوگ غالب بڑی جماعت والے ٹہرے اور
تم لوگ اپنی ہی تقریر سی منکر انبیاء و اولیاء و منکر شفاعت و سنت و شریعت و منکر حدیث
و فقہ بنے خوب ہی سر کے بل اوندھے منہہ بلکہ چارون شانے چت گر پڑے آٹھوین
تہمت نماز سنت نہین پڑھتے تفصیل اسکی یہہ ہی کہ یہہ بالکل محض بہتان ہی ہم سنتی
سنت رسول اللہ پر جان دیتے ہین اور بدعت و بدعتیون سی الگ رہتے ہین چنانچہ اسی سبب سے
ہم لوگ بدعتیون کے نزدیک مطعون ہین ہم بھی اگر انکے مانند تارک سنت و بدعت پسند
ہوکر اونسے ملے جلے رہتے تو اتنی بدنامیان کیون اوٹھاتے سند و نزشو پرستون کے
ملامت کا نشانہ کیون بنتے الحمد للہ بدنام ہونا دین کے سبب سے اور ہر کس و ناکس کے طعنے سہنا یہہ
عین دین اور رسول اللہ کے سنت ہی کہ سنیون سی خود بخود ادا ہوتے ہے فللہ الحمد
علی ذلک ہان ایسا تو کہتے ہین کہ اقامت ہوگئی ہوا اور جماعت ہو رہی ہو تو جماعت مین
ملجاوے اور بقیہ فرض پڑھ لیوے بعدہ سنت کی قضا کرے حدیث اور فقہ کے کتابون
مین یہہ مسائل موجود ہین مگر مفتری لوگونکو وہابی کہنی کی ایسی سخت بیماری ہو گئی ہے
کہ کوئی دوا اثر ہی نہین کرتے آخر یہہ مہلک بیماری انکو ہلاک کر کر چھوڑتے ہے بڑا
تعجب ہے کہ ناحق تہمتین بی سر و پا تراش کر انکے نسبت ناکردہ گناہون پر کرتے ہین اور
اپنا دین و ایمان برباد دیتے ہین نوین تہمت قبرون پر پہول ڈالنا منع کرتے
ہین تفصیل اسکی یہہ ہی کہ قبرون پر پہول ڈالنا کتب حدیث و فقہ معتبرہ سی اصلاً ثابت نہین
اور جو لوگ کہ سند اس حدیث کی لیتے ہین کہ حضرت صلعم نے دو قبر والونکو عذاب ہوتے ہوئے
دیکھ کر بسبب شفقت نبوی کی ایک جریدہ گیلا لیکر اوسکو چیر کر دونون قبرون پر

کو رد کیا سو شیخ عبد الحق اس حدیث کی نیچے لکھتی ہین کہ بعضی لوگ اس حدیث کو پہول و سبزہ قبر پر
ڈالنی کے لئے دستاویز بناتی ہین سو خطابی کی جو عالمون کا امام اور حدیث کی شارحون
کا سردار ہی اسکے دستاویز کو رد کرتے ہین اور انہون نے کہا ہی کہ اس حدیث سی پہول
و سبزہ قبرون پر چڑہانا ثابت نہین ہوتا اور یہہ بات بی اصل ہی صدر الاول مین
نہ تہی اور کرمانی نی کہا ہی کہ اس گیلی لکڑی مین تاثیر نہ تہی کہ رافع عذاب ہو وہ برکت
خاص رسول اللہ کے ہاتہہ مبارک کی تہی اور عینی شرح صحیح البخاری مین ہی و
کذلک ما یفعله اکثر الناس من وضع ما فیه الرطوبة من الریاحین و
البقول ونحوها علی القبور لیس بشیئ وانما السنة هی الزیارة ترجمہ یعنی
ایسا ہی جو اکثر لوگ کرتے ہین تر و تازہ پہول اور سبزہ وغیرہ قبرون پر رکہتی ہین
سو کچہہ نہین سنت تو زیارت ہی اور فرمایا حضرت نے زوروا القبور فانها تزهد
فی الدنیا وتذکر الآخرة یعنی زیارت کرو قبرون کی حال یہہ کہ تحقیق زیارت
انکی بی رغبت کرتے ہی دنیا سے اور یاد دلاتی ہی آخرت کو پس جو کام کہ خلاف تزہد
دنیا و تذکر آخرت سی ہو سو زیارت قبور کے مطلب سے خارج ہی اب وہابی وہابی کہنے والے
ہزار تقریرین کرین یہہ بدعتی کہ جن کے دل مین بڑی مضبوطی سی بدعت رچ رہے ہے ہرگز
نہ مانین گے بلکہ عوام الناس کو یہہ مغالطہ دین گے کہ یہہ رسم سالہا سال سے مسلمانون
مین رائج ہے کسی وہابی کی کہنی سننے سے ہرگز نہ چہوڑا جائیگا دسوین تہمت
قرآن خوانی سی منع کرتے ہین تفصیل اسکی یہہ ہی کہ مطلق قرآن خوانی سی منع کرنے کے
تہمت ہی مگر قبر کے گرداگرد بیٹہہ کر بلند آواز سے قرآن پڑہنے سے نصاب الاحتساب
مین مکروہ لکہا ہی ان ختم القرآن جهرا بالجماعة ویسمی بالفارسیة سیپارہ
خواندن مکروہ ترجمہ یعنی بیشک ختم قرآن کا بلند آواز سی ساتہہ انبوہ کی جسکو
فارسی مین سیپارہ خوانی کہتی ہین مکروہ ہی اور اگر قرآن خوانی سی منظور ثواب رسانی
ہی تو بغیر مزدوری کے پڑہا جاوی نہین تو عند البعض ثواب نہین چنانچہ شامی کی
عبارت ہی اجرة القرآن مثل ان یستاجر رجلا لیقرأ القرآن علی راس القبر

قیل هذه القراءة لا یستحق به الثواب لا للمیت ولا للقاری ترجمہ یعنی مزدوری سے
قرآن کی جیسا کہ مزدور پکڑے کسی شخص کو تو کہ وہ قرآن پڑھے قبر پر کہا گیا ہے کہ اس پڑھنے کا
ثواب نہیں ملتا نہ میت کو نہ پڑھنے والے کو۔ اور نصاب الاحتساب میں ہے کہ مقرر کرنا
قاری کا قبر کے پاس بدعت ہے اور اس طرح کے قرات میں کچھہ ثواب نہیں اور نہیں کیا کام
کسی خلیفہ یا صحابی نے اور ہدایہ کے کتاب الاجارہ میں ہے اقرء والقرآن ولا تاکلوا
به وفی الشاهان ای بالقرآن یعنی پڑھو قرآن کو اور نہ کہاؤ ساتھہ اسکی اور شا[illegible]
شرح ہدایہ میں ہے یعنے نہ کہاؤ ساتھہ قرآن کے پس معلوم ہوا کہ یہہ کام قاریوں کے حق
میں برا ہے اور میت کے حق میں بہی ثواب کا موجب نہیں اور طریقہ محمدیہ کے اخیر میں پڑھنا
قرآن کا قبروں پر بیٹھہ کر اور اسپر مزدوری لینا صاف حرام لکھا ہے اور رد المحتار
حاشیہ در المختار میں حرمت اسکی خوب تحقیق سے لکھی ہے اور جوہرہ والے کے قیاس کو
خوب رد کیا ہے جسنے اجرت تعلیم قرآن پر قیاس کرکے اسکو بہی روا کہا تہا جسکو منظور
ہو ان دونوں کتابوں میں یہ تحقیق نظر کرے اور وہ دونوں کتابیں علماء ہندوستان کے
بنائی ہوئیں نہیں بلکہ طریقہ محمدیہ روم کی ولایت میں بنا اور رد المحتار شام کی ملک
میں وہاں تو وہابی کا نام و نشان بہی نہوگا **گیارھویں تہمت** قبر کے پاس صدقے
سے منع کرتے ہیں تفصیل اسکی یہہ ہے کہ قبر کے پاس صدقہ دینا تو منع نہیں کرتے مگر کہانا قبر
پر عید و شب برات کو جیسا حلوا چپاتے شیرینی وغیرہ لیجانے کو البتہ منع کرتے ہیں اور
روٹی و دلیہ خواجہ خضر کے نام سے جو بہادون کے مہینے میں دریا میں ڈالتے ہیں انکو منع
کرتے ہیں قبروں پر کہانا نذر و نیاز کا لیجانا منع ہے چنانچہ اوپر مذکور ہو چکا اس زمانے
کے نفسانی علماء کو خدا تعالی نیک توفیق دیوے کہ حق کو باطل کا لباس نہ پہناویں اور
بدعت کی تحسین میں لب ہلاویں اور بدعت پسندوں کی خوشامد سے بدعتوں کے رواج
کی فتوی نہ دیویں **رباعی** ای آنکہ بعلم خویشتن مغروری ؛ بیدان بیقین کہ از حقیقت دوری
از علم غرض صحت دین میباید ؛ چون صحت دین نباشدت رنجوری ؛ **بارھویں**
**تہمت** پہلے پیروں کی شجروں کو ہلانے میں ڈولتے ہیں تفصیل اسکی یہہ ہے کہ

غلط ہی مگر حد سی بڑہ کے تعظیم کرنے کو اور قرآن کی عوض اوسی کی تلاوت کو اور اسکے پاس
عود جلانے اور اسکو عطر لگانی کو اور قبر مین رکہنے کو منع کرتے ہین ہان اگر کوئی اپنی
مرشدون کی نام یاد کرے یا تبرکًا اپنی پاس رکہے تو قباحت نہین بلکہ موجب خیر و برکت کا
ہی منصفون پر پوشیدہ نرہے کہ اس عاصی نی صرف تفصیل تہتون کی لکہنے پر کفایت کیا مفصلًا
نہ لکہا نہین تو ایک سالہ دوسرا بنتا اور جوابات انکی مشیر وحاوی دوسرے کتابون مین موجود
ہین چنانچہ توقیت الایقان وفیض عام وباران رحمت وتفہیم المسایل وضیاء الایمان ورد
اتہامات وغیرہ کتابون مین ہے فصل تیسرے اس فصل مین وہی مسائل ہین جو ہم مین
اور انہین مختلف ہین مسایل کے سوال پر بدعت پسند ونکا جواب ہے اور بدعت شکن کا اوسپر رد
ہی سوال نیاز سرور عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اور حضرت غوث اور اولیاء کے
درست ہی یا نہین جواب نیاز بزرگون کی صحنک وشربت وکہچڑے و روٹ چونگا وغیرہ
کہانے کی چیزون ہی درست ہے رد سبحان اللہ بدعت کے جلانے اور سنت کے مٹانے کی خوب
تجویز نکالی ہی نیاز لغیر اللہ جو احادیث وفقہ سے حرام ہی اور باطل اسکو جواز کر دیا اور
طعامون کی تخصیص ہے درست کردی نیاز کے کہانون کی تخصیص کرنا اور انکے تعظیم حد سی بڑہ کر
کرنا جاہلان کور باطن وعالمان مختلف الظاہر والباطن کا اختراع ہی کہ حضرت بی بی کی
نیاز کا نام صحنک اور اسکو مردون نے اور نکاحی عورتون نے نہ کہانا اور امام حسین رضی اللہ
عنہ کی نیاز روٹ چونگے شربت کے سوائی دوسری کہانون پر نہو وغیرہ واہیات کا اعتقاد
تو عوام سی بڑہ کر خاص بلکہ خاص الخاص کا جنکو عرف مین بڑی حضرت کہتی ہین یہانتک پہنچا ہے
لہٰذا اگر کوئی دیندار دلیل قرآن حدیث سی ان لوگون کو اس بیہودہ عقائد سی منع کرے
تو بجز انکار وطعن ولعن کی جواب نہین دیتی کیا مقدور کہ اپنی آبائی و اجدائی رسمون مین
جو کہ قدیم سی چلی آئی ہین فرق آجاوی بلکہ جو مقرر کیا ہوا بڑے بیگم صاحبہ وخانم صاحبہ کے
معتبر روایتون سے ہے وہی فرض و واجب ہے اوسمین ذرہ بہی تفاوت نہو بڑے حضرت کے
تاکید ہوتی ہی کہ کہانے کی تخصیص مین اور مقرری دنون مین تبدیل نہو اگر کسی نی رجب
مہینے کے نیاز گنج کے پیالے اور حضرت امام کا کونڈا اور میران کی مہندی اور حضرت

پیر کے نیاز کہیڑا امام قاسم کا توشہ اصحاب کہف کے چراغان سبز پری کی کہنگنیان تیرا تیزے
کا طبق شیخ سدو کی مرغی شاہ داول کی گائی شیخ عبد الحق کی حلیم بو علی قلندر کے گلگلے
سید جلال بخاری کی کہیر چپاتی سوا پہر کے روزہ کی نیاز کے مرمرے لال پری کے کسبیج
کشمش خواجہ نقشبند کا توشہ خواجہ خضر کا گہوڑا عیسی پیر کا جہاز حضرت جبرئیل کا رتجگہ مدار
صاحب کی تہولی چار یارون کی بدہنی بڑے شب برات کو دودہ بتاسے بجے بجے لی بیبیان
سوامن کا روٹ آتش پری کی صحنک گود بہرائی کو موسے بیگن ستوا اور شادی میں قرآن
خوانی بوٹن چاٹن مین مرثیہ خوانی تیجے دسوین چالیسوین برسی مین سیویان ولیمہ کو کہیر
بدہے بابو کے نیاز مچہی وغیرہ کرے تو انکے عقیدے مین ہرگز ادا نہوگے بلکہ جتنے نام
جو جو چیزین مقرر ہوگئی ہین اگر وہی ہون جبھی ہوگے بہلا یہہ تو فرماؤکہ کہانا دفن کرنا اور
چراغ نہ بنانا آلاوے مین ہاتہہ دہونا تیجا دوسرے دن یا جوتہی دن کرنا دسوان نوین
دن کرنا چالیسوین مین تین چار رکم کرنا فاتحہ دیتے وقت کہانا میوہ پاس کا بچہ افیون
شراب حقہ پانی کپڑے سامہنے رکہنا حیض والی فاتحہ کا کہانا نہ پکانا رتجگا جس گہر مین ہو
وہان فاتحہ نہ دلوانا دیگ کو صندل لگانا ناڑا باندہنا فاتحہ کیوقت دیگ کا منہہ کہولنا
فاتحہ کے بعد تسلیم کرنا یہہ روا تین کون سی فقہ کی کتابون مین ہین ان رسمون مین
فرض و واجب کے جیسا اہتمام کرنا اسکے کمی بیشی سے ڈرنا کونسا دین و آئین ہے یہہ ہرگز
تو از بسکہ مشابہت کفار نا ہنجار کے ہین عاقل مسلمان ایسے بیہودہ حرکات سے بازرہے
علاوہ برین ان رسمون کی جواز پر کوئی دلیل کتابی ہوتی تو جواز کہنی والا البتہ
ہوتا مومن کامل وہی ہے جو مٹی ہوئی سنت کو جلا وے اور بدعت رو نہ جی کو مٹاوے
اس تقریر سے کوئی خام دمغز یہہ نہ سمجہ لے کہ بزرگون کے ثواب رسانی سے منع
کرتے ہین حاشا و کلا ایسا نہین ہے بلکہ تراشی ہوئی تخصیصون سے جنکا ذکر اوپر ہوچکا ہے
منع کرتے ہین اتنا ہی اگر کوئی بزرگون کے ارواح مبارک کو ثواب پہنچانے کے
نیت سے طعام پکا کر مستحقون کو کہلا وے تو یہہ نہ سمجہ لے کہ فلانا ہی کہانا ہو یا فلانا
دن ہو یا فلانا [illegible]

اور جائی انکار نہین خدا وند عالم سجدہ و نوہی آمین سوال عرس کا دن مقرر کرنا کیسا

جواب عرس کا دن مقرر کرنا بزرگونکا عمل ہے موافق حدیث شریف کے ما رآہ المؤمنون حسنًا فهو عند الله حسنٌ یعنی جس چیز کو مومن نیک سمجھین سو وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک نیک ہی اگر عرس مین ناچ وغیرہ اور صندل وعود ز بدعت و نامشروع و حرام ہے رد مقرر کرنا عرس کا اور ثابت ہونا اوسکا حضرت نبی کریم علیہ التحیۃ والتسلیم سے اور خلفائی راشدین رضی اللہ عنہم اور ائمہ مجتہدین اور فقہانے معتبرین رحمۃ اللہ علیہم سی نہین ہی اور جو کام کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ رضا اور مجتہدین سی تحقیق نہووے اسکو موقوف رکھا چاہئی شرع کے مقدمے مین ہمکو اعتبار امام اعظم ابو حنیفہ کوفی رحمہ کا ہے نہ مشائخان لائوفی کا قاضی ثنا اللہ پانی پتی نے تفسیر مظہری مین لکھا ہی جسکا معنا یہہ ہے کہ درست نہین ہے جو کرتے ہین جاہل لوگ اولیا اور شہدا کے قبرون کی ساتھہ سجدہ کرنا انکو یا طواف کرنا انکا یا روشن کرنا وہان چراغ یا بنا مسجد اوس مقام مین اور جمع ہونا وہان آدمیون کا برسوین دن عید کے وضع پر اور نام رکھنا اوسکا عرس انتہی اور تعجب ہے کہ جواب دینے والے نے کہا ہی کہ عرس مین ناچ وغیرہ نہووے تو صاحب عرس وسکا نام مشہور ہے کہ جسمین ناچ باجا اژدحام عوام عود صندل وغیرہ مجمع فساق چیزین موجود ہووین انکے بغیر عرس کہان ہوتا ہی مثلاً اگر اوس دن سب بلکہ لاکھہ بار کلمہ طیبہ پڑھین اور اوس بزرگ کو ثواب بخشین یا لاکھہ بار استغفار اس بزرگ کے واسطے کرین اسکا نام ہرگز عرس نہ کہین گے اور اگر عرس کے معنے قبر پر لوگونکا جمع ہونا ہی تو اسکا منع ہے حدیث صحیح سی ثابت ہے چنانچہ مشکوۃ شریف مین نسائی کی روایت سی ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سی ثابت ہے لا تجعلوا قبری عیدًا یعنے مت کرو میرے قبر کو عیدگاہ کہ اجتماع سرور ولہو لعب کا ہی اور یہہ جمع ہونا موجب غفلت کا ہی پس جبکہ حضرت صلی اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ وسلم اپنی قبر شریف پر اژدحام کے اجازت نفرمادین تو دوسرے کی قبر پر کسطرح جائز ہووے باوجود اسکے ہمارے زمانہ مین ظاہر ہے کہ اہتمام عرس کا اتنا کرتے ہین کہ اسلام کے کامون مین یعنی جمعہ و جماعت مین تو

عذرہای نامعقول لاتے ہین مگر یہ روزی زربخش صاحب کے عرس کو بیماری اور نوکری دفرصت وغیرہ کا عذر لانا تو کیا اسکی قضا کو کفر و بدعت جانتے ہین اور عرس کی جگہہ ایسی برے کام ہوتے ہین کہ اسکا ذکر لکہنا قلم کو بے شرم آتے ہے مگر بغیر ذکر کے عرس کو جایز کہنے والے نہ شرماوین گے سوانکو شرم لانے کے لیئے شمہ احوال عرس کا بیان کرتا ہون کوئی تو کسی کی بکریے چرانے کے فکر مین ہی کوئی جیب کترنے کے تدبیر مین کوئی برقعہ والی بی بیون کی تکلنے جاتا ہی کوئی ہنوجی کی ٹہوکر بیرغش کہا رہا ہی کوئی عاشورن کی ٹہوم سے لوٹ پوٹ ہو رہا ہے کوئی فیض جی کی درگاہ کے روبرو گانا بجانا کر رہا ہے کوئی بزرگ کی قبر کو سجدہ کر رہا ہی کوئی طواف ہی کرتا ہے کوئی ناک گہسی کر کر دعا مانگتا ہے مجاور سیر دن عود جلا رہے ہین کہ ہر کے زیارت کہانے عجرت نام دل کی زیارت کا کام حظ نفسانیت کا اور جایز رکہنے والے نے عرس کے رسم کو جو مارآہ المومنون حسنا سے ثابت کیا ہی سو اسکا جواب یہہ ہی کہ یہہ قول علمائی مجتہدین و فقہائی معتبرین کے باب مین ہی نہ ہیچ اجماع صوفیا صوف پوش و مشایخان مین فرد سکے اور بعضی عرس کے شوقین شہوت پرستون کے خاطر بڑی تلاش کر کے یہہ دلیل لائی ہین کہ آنحضرتؐ بر سر ہر سال شہدا کی قبور کے زیارت کو جاتے تہے یاتی قبور الشہداء علی رأس کل حول یعنی آتے تہے شہیدون کے قبرون پر ہر سال کے سر ہی پر سبحان اللہ بڑے قابلیت خرچ کی سنو یہہ حدیث اول تو متصل الاسناد و مرفوع نہین ہے اور صحاح سی ہی نہین اور اگر صحیح ہے ہو تو مجمل ہے معلوم نہین کہ آنحضرتؐ بر سر ہر سال یعنی محرم کو یا بر سر ہر سال موت سے صاحب قبر کے زیارت فرماتے تہے اور اصول کی قاعدے سی مجمل حدیث پر عمل جایز نہین اور اگر اس حدیث کو مبین ہی فرض کرین جیسا کہ عرس کے جواز والے فرماتی ہین تو یہہ ہے عرس پر دلالت نہین ہو سکتی بلکہ صرف زیارت قبر کے دلالت ہو سکتے ہی اور زیارت قبر کو تو کوئی منع نہین کرتا میان صاحب تمہاری تسلی فقط زیارت سے کب ہوتے ہے اور عرس اوسی کا نام ہی جس قبر پر اوپر گذرنے ہوتی لوازمی ضرور ہوویں اور اگر کوئی ہفتہ عشرہ مین زیارت قبور کیا کرے اوسے عرس کون کہیگا اور یہہ سب بکہیڑا عرس و میلے کا مجاور لوگون نے لگا رکہا ہی بڑے جز

ناچ ہو گا اوسی سبب سے وہان فاسقون کا جماؤ ہوا کرتا ہے وہ ناچ دیکہتی ہین تماشا
کے واسطے جہنڈ کے جہنڈ چلے آتے ہین اور اوسی سبب سے مٹہائے زیادہ آتے ہیے
ناچ موقوف کرکے اوس سال مجاور صاحب سے پوچہو کہ مٹہائی کا کیا حال ہے وہ فقط اولون
کے نام سی رو کر کہیگا کہ مفت مین تین سیر عود جل گیا اور خاک بہی نہ ملی

نظم

مجلسہا بکردند شیخہا | مثل دامی تا بگیرند خلق را
می نہند واسطہ چراغان ایشان از | میدہند بر جہلا چو بیرون نہراز
میکنند قوال را آلات را آن | وانداند از نبرک اندران
اہل دنیا مثل حیوان غافلند | بی تامل بہر دانہ مشرکند اند
بیشتر شیخ و فقیران زاہدان | می نہند اخلاص شیطان پیش آن
صلح باہر یکی بدہر دم نہند | تاکہ نیک و بد ثنائی شان کنند
یکسی را نہی از منکر کنند | کہ مبادا مردمان ان بد برند
از کلام او لیا سخن کنند | تاکہ با مکر و دغا زر میدہند
مکر و حیلہ میکنند از بہر ال | نقش خود را می نمایند از کمال
سخن شیرین و ملایم میکنند | مردمان از کہا فریب از وی خورند
تا بدانند خلق اینہا کاملند | نذر و ہدیہ زر بایشان آورند
ناریان مر نار را با نار اجاذب اند | نوریان مر نوریان را طالب اند
اہل باطل باطلان را میکشند | اہل حق از اہل حق خوش میشوند
طیبات آمد ز بہر طیبین | للخبیثین الخبیثات است این

سوال برسی کی فاتحہ درست ہے کہ نہین جواب
برسی بعض فتاؤن سی جائز ہوتی ہی اور بزرگون نے اسپر عمل کیا ہی اگرچہ بدعت ہی
مگر بدعت حسنہ ہی اور دسوین چالیسوین کا کہانا لغو ہے شرع سی ثابت نہین مگر جبکہ تصدق
کی نیت جیسے ایسا طریقہ غربا کو کہلا دین رد دسوی صاحب جو برسی جائز رکہنے والی کی ملمع باتین
دریافت کرو کہ برسے کو جائز اور دسوین چالیسوین کو لغو ٹہرایا ہے کیسا فریب ہے جسمین
برسی جائز ہی اوس فتاوے کا نام تو لکہا ہوتا شاید جائز کہنے والے کے پاس اسکی بزرگوان
کی کوئی کتاب ہو گے جسمین سب بدعتی کہانے جائز ہین اور یہہ عبارت اوسی کتاب کے
ہونگے البہنگ حکتۃ بین العصر و المغرب حلال و کل مسکر حرام الا عند اللہ
مگر اسکا ر وہماری سنت جماعت کی کتاب کشف الغطا و جامع البرکات مین یون ہی کہ آنچہ
صد سالی یا ششماہی و چہلم و دہہ در بین دیار طعام می پزند و آنرا بہاجی گفتہ تخشیش

با عتبار نیت پس معلوم ہوا کہ جیسی دہم چہلم بی اس بی بی بی سے اور وہ جو لکہا ہی کہ جبکہ تصدق نافع ہے بشرطیکہ غربا کو کہلا وے تو انصاف کر
کہ ہمارے زمانہ مین جو تیجا دسوان وغیرہ کا کہانا کرتے ہین سو رسم ادا کرنے اور حقہ
بخرا برادرے مین بانٹنے اور فخر اور نام کو کرتے ہین یا تصدق اموات کے نیت سے
اور غربا کو کہلاتے ہین یا توڈرون کو تو دے بہیجتے ہین جب تصدق کی نیت نہو اور
مستحقونکو نملا تو بدعت حسنہ ہوا یا سیئہ اب اسکا جواب تم کچہہ بہ دے سکو گے بہیسے سنو البحر
بزازیہ مین ہی کہ مکروہ ہے طعام پہلے دن اور تیسرے اور ساتوین اور لیجانا کہانا قبر دن کے
پاس مقرر دنون مین اور دعوت کرنے قرآن پڑہنے کے اور جمع ہونا نیک لوگو نکا
اور قاریون کا ختم قرآن کو اور مکروہ ہی ضیافت لینا مصیبت والے سے کیونکہہ درست خوشی
کے ایام مین نہ غمی مین سو یہہ بدعت ہے اور ایسا ہی ہی مستملی اور فتح القدیر اور بزازیہ الفقہ
مین کہ قبول کرنا مردے کی واسطے جو کہانا کرتے ہین مکروہ ہی تیسرے دن کرین یا
ساتوین یا مہینہ یا برس مین کہانا اسکا علما و فضلا کو مکروہ ہی اور ایسا ہی نوادر ہشام
وقرا خلاصہ وغیرہ معتبر فتاوٰون مین ہی اور کہا بزازیہ نی کہ اگر ساکین وفقرا کو کہلا دے
تو جائز ہے اور فرمایا رسول اللہ نے کہانا مردے کے نام کا مارتا ہی دلکو اور جامع البرکات
مین ہے خیرات کی نیت سے مردیکو ثواب پہنچانے کے واسطے جو بکاوین اسکا کہانا سوائے فقرا کے
دوسرونکو جائز نہین اور کچہہ پڑہنا کہانے وغیرہ پر اور نا تہہ اٹہانا اس طریق رسم
فاتحہ کے کہانے کے اول یہہ طریق علمائی سلف سے ماثور نہین سلف کا یہہ دستور تہا کہ کہانے
کے بعد مغفرت کی دعا اہل ضیافت کی لئے کرتے تہے ایسیطرح ہی شرح شرعۃ الاسلام مین
یہہ فاتحہ دینا جو عرف مین مشہور ہے اس دستور اور ترتیب کی ساتہہ جو عوام نے معمول کر رکہا
ہے کہ نذر و خیرات کی شیرینی کہانا لا کر پاس جینے رکہہ تلا کو کہڑا کر کے کچہہ الفاظ مقرر سے کے بعد
ہاتہہ اٹہوا کی پڑہاتے ہین اور اسکو فاتحہ کہتے ہین اور بغیر اس رسم کے کہانا اور
بانٹنا اوس کہانے کا جائز نہین کہتی بلکہ نقصان کا سبب جانتے ہین سو یہہ طریقہ شرعا
بدعت و مشابہت ہندوؤن کی ہی اور اگلے لوگونکا یہہ رواج نہین تہا کما فی

[illegible]

باب الاحتساب ان معرفا یقوم فی صف النعال ویقرء بعد الختم اٰیۃ من الاخلاص ویحیی نا ومن الفاتحۃ مرۃ وهو قایم والناس قعودا ندبل عدو لم ینقل هذا بهلا منتج من السلف اور زاد الآخرۃ مین هی کہ فاتحہ جو عوام کرتے مین جیسی ہین کو لیکے شیرنی یا کہانا وہان رکہکر خوشبو جلاتی ہین اور وہان ادب سے کہڑے ہوکر یا بیٹہہ کر ہاتہہ اوٹہاکر الحمد وغیرہ پڑہتی ہین اور بدون کرنے ان رسمون کے ثواب نہ پہونچنے کا اعتقاد رکہتی ہین یہہ بڑے بدعت سے فاتحہ دلانے والی مجتہد سے نقل ہے ما لی گانون مین ایک عورت نی بدعتیون کے تراشے ہوئے عرفے کی دن ملا کو بلا کر کہا کہ میرے خاوند کو مرے دن مین ملا نی ملا نی کہا او سکو مرکے نو دس مہینے ہوئے اب مرد وغیرہ کیسا ملا اون خفا ہوکر بولے تم نہین جانتی ہو خیر چلو فاتحہ دو ملا بیچارہ ایک ایسی ہوتی جگہہ پہ کئی قسم کا کہانا اور پانی اور میوہ اور حقہ رکہا ہوا دیکہکر حیران ہوا پر چار و ناچار پانچ پیسے کے لالچ سے فاتحہ دینے لگا سو وہ مجتہدہ کہنے لگا او ٹہا کی اس اسباب کے پاس بیٹہہ گئی ملا صاحب نے بہیترا ہی ہون ہون کیا مگر وہ نہ اوٹہی ملا بیچارہ جون تون ختم کو ختم کرکے پانچ پیسے لیکر وہان سے بہاگا واللہ اعلم مگر قیاس چہاد و ڑا یا غرضکہ بدعت کے کام کرنے سے یہہ فضیحتی و رسوائی ہوتی ہے بعضے پلاؤ کے لالچی کہتی ہین کہ اگر تیجے دسوین کا دن مقرر کرنا روا نہین تو جمعہ و عیدین کا دن مقرر کرنا بہی جایز نہین ما شاء اللہ خوب قابلیت جہاڑی اور خود مجتہد بنکر شرع مین عقل نا معقول کو داخل کرکے خوب خلل و معقولات کیا میانصاحب ذرہ ہوش سنبہالکر بات کرو جمعہ و عیدین وغیرہ تو شریعت کے مقرر کئے ہوئے ہین تم بہی شریعت کی کتابون سے تیجے دسوین وغیرہ کے دن مقرر ہونا ثابت کردو اے حضرت یہہ قیاس مع الفارق ہے کنوئے مین گرے ہوئے کو تو رسّی پکڑا کر اوپر کیطرف کہینچ لیا جاتا ہے بہلا بلندی پر جو اٹکا ہوا او سکو نیچے کیطرف کیونکر کہینچینگے ایسی ہی قیاس دوڑانی والون نی شراب اور ریاح اور شیخ سدو کا بکرا اور قصاب و ضیافت کا بکرا برابر کیا شیطان نے بہی ایسا ہی قیاس کرکر آدم کو سجدہ نکرکے ملعون ہوا نعوذ باللہ منہا **سوال** بسم اللہ جو چار سال چار مہینے چار دن کے بعد بچے کو پڑہاتے ہین سو کیا حکم ہے **جواب** بسم اللہ اس مدت پر پڑہانا بدعت حسنہ ہے رد

اس جواب دینے والی کی نئی شریعت نکالنی اور مجتہد بنی پر صد آفرین ہی اس بزرگ کے پاس بدعت
حسنہ وہ ہی کہ جو خود کرتا ہی اور احسن جانتا ہے نہین تو بدعت حسنہ کیسی ہو گی مجمع البحار
کے خاتمہ مین مذکور ہے وقد کتب الی شیخنا الشیخ علی المتقی فیما جرت علیہ عادۃ
اکثر اھل البلاد انہم یبتدون بتعلیم الصبیان للقرآن حین یمضی علیہ اربع
سنین واربعۃ اشہر واربعۃ ایام ھل لہ اثر فی الحدیث او فی السلف
فکتب انہ لم یوجد لہ شیٔ یعتمد علیہ یعنی لکہا میرے شیخ کو شیخ علی متقی نے
اس باب مین کہ یہہ جو اکثر لوگون مین رواج پایا ہی کہ شروع کرتے ہین بچونکو قرآن کی تعلیم
چار سال چار مہینے چار دن پر آیا ہی اسکے لئے کوئی نشان حدیث مین یا سلف کی کتابون مین
پس لکہا شیخ نے کہ مقرر پایا نہین گیا اس باب مین کچہہ کہ اعتبار کیا جاوی اوپر اور جو
عمدۃ الابرار و معرفۃ الحقوق مین ہی کہ چار سال چار ماہ چار دن کے بعد حضرت رسول اللہ
صلعم نے حضرت حسنین رض کو مکتب مین ٹہلایا سو اسکی کچہہ اصل نہین چنانچہ مجمع البحار کے روا
سے معلوم ہوا اور اگر اسکی اصل یعنی حسنین رض کو حضرت رسول مقبول کا اس مدت پر مکتب مین ٹہلانا
ثابت ہو تو ای سنت کے منکر پہر تو بسم اللہ سنت ہو گی بدعت حسنہ کیسی ہو گی سبحان اللہ رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم کا قول و فعل تو بدعت حسنہ ٹہرا اور باپ دادے کی رسم دیرینہ سنت وای برین
دانش واجتہاد سنت کی منکر ایسی ہی الزام مین مبتلا ہوتے ہین اور حقانی لوگون پر انکار
سنت کی تہمت لیکر آپ ہی منکر سنت ٹہرتے ہین ہان اتنا تو ثابت ہوا ہی کہ جبکوئی لڑکا عبد المطلب
کی اولاد مین سے پہلے بات کرنے لگتا تو آنحضرت اسکو کلمہ توحید اور قل ہو اللہ کے آیت
تعلیم فرماتے اور لڑکے کی گویائی کچہہ چار سال چار ماہ چار دن پر موقوف نہین بعضا دو
برس مین بعضا کم و زائد مین بات کرنے لگتا ہی مومن کو چاہئے کہ رسول اللہ صلعم کا پیرو رہے
خدا کا قرب حضرت ہی کی پیروی مین ملتا ہی اور اس سیدہے راہ سے جتنا ادہر ادہر
ہو گا اوتنا ہی راہ سے دور ہو کر آخر گمراہ ہو گا سے خلاف پیمبر کسے رہ گزید کہ ہرگز بمنزل
نخواہد رسید لا الہ الا اللہ کے ساتہہ محمد رسول اللہ کا تصدیق کرنا اسی لئے فرض
اور سنی مسلمان کو بہت ضرور ہی کہ ہر امور مین حضرت کا اقتدا کرے اور یہہ سبب ہے جانئی

کہ جسکا نام ہی سنت قوت پکڑی وہ کام سنت سے تعلق رکہتا ہی اور جو کام کہ بدعت کو قوت دیوے وہ بدعت
سے رکہتا ہی اصول کا قاعدہ ہی کل ما یجر الی الحرام حرام یعنے جو چیز کہ حرام کی طرف اپہنچنے والی
ہی حرام ہے غرض کہ پیروی سنت کی بڑی دولت ہی اسی دولت کے ہاتہہ آنے سے عقدے اور نکتے
کلام اللہ وکلام الرسول و اقوال فقہا کے کہل جاتے ہین اور سنت کی خلاف سے اور قول صحابہ و
مجتہدین کو پس پشت ڈالنے سے بہتر فرقے والون مین ہوتا ہی اسیواسطے بہتر فرقے والون کو
اہل سنت وجماعت والے اہل ہوا اور ناجیہ فرقے کو سنی کہتے ہین شیخ مجدد رح فرماتے ہین
کہ بدعت کدالی ہی اسلام کی اکہاڑنیکے بدعتی جو بسبب نابینائی کے بدعت کو تر و تازہ دیکہتا ہے
کل کو جبکہ نظر تیز ہوگے تو دیکہیگا کہ نتیجہ اوسکا سوائے خسارت و ندامت کے کچہہ نہین ∴
بوقت صبح شود ہمچو روز معلومت ٭ کہ با کہ باختہ عشق در شب دیجور ٭ بزرگان دین فرض
وواجب تو ایکطرف مستحبات و مباحات مین بلکہ عادات مین سایہ کیطرح سنت کی ساتہہ رہتے تہے
اور بدعت سے بہت ڈرتے تہے غرض حضرت کی قول فعل کے عاشق تہے حضرت امام زین العابدین
نے چاہا کہ پاخانے مین جانے کے لئے ایک جوڑا کپڑا جدا بنا رکہین پہر جب دریافت کیا کہ
حضرت صلعم ایک ہی لباس رکہتے تہے بیت الخلا کی واسطے لباس مخصوص نتہا فوراً اپنے ارادے
سے باز آئے شیخ محی الدین ابن عربی رح فرماتے ہین کہ امام احمد حنبل رح نے عمر بہر تربز نہ کہایا
کہ مجہی کسی حدیث سے معلوم نہوا کہ حضرت نے اسکو کسطرح کہایا ہی تنبیہ اندنون مین حضرت کے
فرمانے کے موافق اسلام غریب ہوا اسلام کا پایا بدعت کے کدالے کے برداشت نہین کرسکتا
اور چراغ سنت کا بادتند بدعت کا متحمل نہین ہوتا یہان تک تو نوبت پہنچے ہے کہ بدعتی لوگ
مسلمان سنی پر برملا طعن کرتے ہین غرضکہ مسلمان سنت پر عمل کرنے سے عاجز و مطعون ہین ایسی غربت
کیوقت مین کوئی بہادر وفادار شکن ضرور ہی کہ سنت کو نصرت اور بدعت کو ہزیمت دے اس زمانے
مین ہندوالون کے آبائی بناوٹے طریقہ کا پایہ عجب پختہ ہوچکا اور ریشہ اسکا لگیا ہی کہ سرور عالم
صلی اللہ علیہ وسلم کے شریعت کی ٹکر سے ٹوٹتا نہین اور طریقہ محمدیہ کے زور سے پیچہے ہٹتا نہین
بلکہ اس دین حق کو پس پا کر دیا ہی اور جو ہر ناخلف ایسے پیدا ہوئے ہین کہ سلف کی چال کو نیا مذہب
اور اپنی تراشی ہوئی چال کو پرانی رسوم کہتے ہین اور اس بناوٹے طریقے کے مدد

پہونچانے والی مگر بدعت جابجا موجود اور راہ باطل پر اوسکی مدد گار ہر جگہہ موجود ہیں اور دین محمدی کا
نہ کوئی غمخوار نہ مددگار ہے بلکہ اگر کوئی ایماندار شریعت کے حکمونکو ظاہر کرنے لگے تو ہر طرف
سے شرک اور بدعت پسند لوگ اسکو مار مار کرتے ہین حتی کہ اوس غریب کو کہین امن کی جگہہ نہین
ملتی سوائے قبر کے یا اوس کام سے باز آنے کے برخلاف بدعت کے کہ ہر کہین اوسکی حمایتی موجود ہین
بہلا امتحان کے واسطے بدعت یا بدعتیون کی مذمت کر کر دیکہو تو سہی کہ کسطرح سے بدعتیون کی طرف دار
ٹوٹ پڑتے ہین اور چوطرف سے اسکو تنگ کرتے ہین کہ یہہ فسادی جماعت مین پہوٹ ڈالتا
ہیہات ہیہات کوئی سننے والا اور انصاف کرنیوالا نہین اللہ و رسول کے احکام ظاہر کرنا
فساد ٹہرا اور ہندوؤن کی چال چلنا اسلام اور اتفاق ہوا عجب دور آند دہ منہ سے
کہ بدنیکون پر عیب لگاوین بیدین دینداروں کو دباوین مشرک توحید والون پر طعن
کرین بت پرست خدا پرستونکو ڈراوین جاہل علما سے بحث کرین عالم جاہلون سے
میل رکہین نام کی مسلمان کام کی مسلمانون کو کافر کہین بدعتی سنیونکو نام دھرین پورے پورے
توحید بیان کرنیوالونکو شفاعت و کرامت کا منکر ٹہراوین صاف صاف طریقہ سنت پر
چلنے والونکو منکر رسول و بدمذہب و تارک سنت کہین ٹہیک ٹہیک اماموں کے قول پر چلنے
والونکو اماموں کا منکر بولین انا للہ وانا الیہ راجعون رباعی چشم چشم
آسمان کور است ؛ چشم گوش روزگار کر است ؛ ہر کجا عالم است مغلوب است ؛ ہر کجا جاہل است
معتبر است ؛ حقتعالی مومنونکو خصوصا علما کو توفیق دیوے کہ ایسے زمانہ پر آفت مین
بدعت کی خوبی پر لب نہ ہلاوین کہ شیطان اسی دست آویز سے بنا اسلام کی اوکہارتا ہی
اور سنی مسلمان کو ہدایت فرماوے کہ ایسے امتحان کیوقت مین بدعتیون کے ڈرانے
اور تنگ کرنے سے سنت رسول کو چہوڑ کر بدعتی نہ بنین اور سو شہیدونکے ثواب سے محروم
نرہین حتی المقدور سنتونکو جلاوین بدعتونکو مٹاوین مگر اتنا ہی خیال رکہین کہ نہووے
نیکے بہت بدی کیطرف نہ کہینچے اور رفتہ خفتہ کو بیدار نکرے کیونکہ آخری زمانہ ہے اور اسلام
غریب اور اہل اسلام ضعیف ہین اور افراط و تفریط مین گرفتار نہووے خیر
الامور اوسطہا پر عمل کرو نہین تو مطلب فوت ہوگا اور سنی پنے سے نکلکر بد

بنیگا ہی زمانہ مین بدعت کا ایسا زور ہے کہ سنت کی نام سے لوگ بہاگتے ہین سنت کا بیان کرنا
تو اوسی وہابی معتزلہ کہتے ہین اور بدعتیہ بدعت کو چاؤ و تو خاصے سنی بلکہ ولی بنجاتے ہین اول
اگلے زمانے مین ایک سنت چہوٹی سی چہوڑنے سی تارک سنت و بدعتی کہلاتے تہے اور اب
سنت بجالانی اور بدعت چہوڑ دینے سی بدمذہب کہلاتی ہین کوئی مسلمان حضرت صلعم
وصحابہ وتابعین وتبع تابعین واماما مین واولیاء رحمۃ اللہ علیہم اجمعین کے قول و فعل کے
تحقیقات نہین کرتا اور اتنا نہین جانتا کہ اون حضرات کی قول و فعل کے مطابق جسکا عمل ہووے
سرتاج ہی ولوکان عبداً حبشیا اور اگر مخالف ہی تو مخالف ہے ولوکان سیداً
قریشیا ای مسلمانون باپ دادا کی رسمون کے بدلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت
لینگے نہین ہے بلکہ سنت رسول تو وہ نعمت ہی کہ اگر دو نو جہان کے بدلے ملجاوی تو بے سستی ہے
ابن مسعود رضہ کا فرمودہ ہے کہ بدعتین ظاہر ہونگی یہانتک کہ جب او نمین سی کسی بدعت کو بدل ڈالینگے
تو لوگ کہینگے کہ سنت بدل گئی حضرت علی رضہ سے روایت ہی کہ فرمایا رسول علیہ السلام نی کہ
اسلام مین میری پیٹہہ کسی ای نہ توڑی مگر بدکار عالم اور بدعتی پرہیزگار نے حضرت عبد اللہ
بن عمر رضہ سے روایت ہی کہ کسی امت نے اپنی نبی کی بعد اختلاف نکیا مگر یہہ کہ اوس امت کے
باطل والی حق والون پر غالب آگئی ابو حذیفہ فرماتی ہین کہ لوگون پر ایک زمانہ آویگا کہ سچا
عالم اونمین موتی گدہے کی مانند رہیگا لوگ اوسکے طرف ہوکر نہ نکلینگے اور مؤمن لیے ایمانون
مین لونڈے سے بہی زیادہ خوار و ذلیل رہیگا بہائیو یہہ وہی وقت ہی کہ جسکے خبر مخبر صادق
نے اول ہی سی دی ہی صدق اللہ العلی العظیم وصدق رسولہ الکریم علیہ و
علی آلہ التحیۃ والتسلیم سوال بزرگون کی منت و مرادسکے گونڈسے وکندوری وغیرہ
کہانا حلال ہی یا حرام جواب منت مراد کا کہانا ناجائز ہے رد مطلق جائز کہنا خود رائے
وخود پسندی ہی منت کی مضمون پر تو خیال کرنا تہا کہ جاہل کہا کرتے ہین ای سید جلال الدین بخاری
ای رجب سالار ای امام اگر تم میرا کام فلانا کردو تو تمہاری منت کے گونڈسے کندوری وکہڑا وغیرہ
کرونگا یہہ منت تو مخلوق کی ہی بحر الرائق مین ہے انعقد الاجماع علی حرمۃ نذر المخلوق
ولا ینعقد نذر المخلوق وانہ حرام بل سحت ولا یجوز اخذہ واکلہ یعنے

علماکا اتفاق ہی مخلوق کی نذر حرام ہونے پر اور یہہ نذر درست نہین ہوتی اور وہ حرام
ہے بلکہ حرام سے بدتر اور جائز نہین اسکا لینا اور کہانا اور دلیل الصالحین مین ہے النذر
لایکون الا للہ تعالی فمن نذر لنبی او ولی لا یلزم علیہ شئ فان اعطی ذلک
الشئ لاحد من الناس علی تلک النیۃ لا یجوز اخذہ ان علم الاخذ بذلک
فانکان طعاما لا یحل اکلہ وانکان ذبیحۃ فہو میتۃ فان اکلوا وسموا اللہ
تعالی علیہا کفروا جمیعا وان نذروا للہ تعالی فاکلوا ثم وہبوا ثوابہ لاحد
من الناس فذلک یجوز یعنے نذر نہین ہوا کرتی سوا اللہ تعالی کی پہر جو شخص نذر مانی
کسی پیغمبر یا ولی کیواسطے نہین واجب اسپر دینا کسی چیز کا پس اگر دیوی وہ چیز کیسیکو لوگون سے
اس نیت پر تو جائز نہین لینا اسکا اگر جانے لینے والا اسکو اگر طعام ہے تو حلال نہین اسکا کہانا
اور اگر حیوان ذبح کیا گیا ہے تو وہ مردار ہی پہر اگر اسکو کہاوین اور اسپر بسم اللہ پڑہین تو
کافر ہوئی سب کے سب اور اگر نذر اللہ کیواسطے مانین پہر کہاوین پہر ثواب اسکا کسیکو بخشین
آدمیون سی سو یہہ جائز ہے پس جو کوئی نذر کری نبی یا ولی کی واسطے لازم نہین ہوتا اسپر
کچہہ پس اگر دیوی وہ چیز کسیکو اوسی نیت پر تو لینا روا نہین اگر جانتا ہی پس اگر کہانے کی چیز ہے
تو اسکا کہانا حلال نہین اور اگر جانور مذبوح ہی تو وہ مردار ہی پس اگر کہاوین اور بسم اللہ
کہین اسپر تو سب کافر ہووین اور اگر نذر کرین خدا تعالی کی اور کہاوین اور بخشین
اسکا ثواب کسیکو تو یہہ جائز ہے **سوال** مولانا و بالفضل اولینا حاجی الحرمین الشریفین جناب
نواب قطب الدینخان صاحب دہلوی ام مجدہ کا الطعام المنذور لغیر اللہ حلال ام
حرام وان حرام فبای سبب حرام بینوا و توجروا یعنے طعام منت مانا گیا غیر اللہ
کے لئی حلال ہی یا حرام اور اگر حرام ہے تو کس سبب سے حرام ہی بیان کرو تو اجر دئی جاؤ
جواب الحمد للہ رب العالمین رب زدنی علما حرام باطل کما فی عامۃ
الکتب واللہ سبحانہ تعالی اعلم امر برقمہ المقصر عبد اللہ بن محمد
میرغنی الحنفی مفتی مکۃ المبرکۃ کان اللہ لہما حامدا مصلیا مسلما
یعنے طعام نذر لغیر اللہ کا حرام ہی اور باطل ہے جیسا کہ اکثر کتابون مین موجود ہی اور اللہ تعالی

خوب جانتا ہی حکم کیا الکہنی اسکے کا قصور دار عبد اللہ بن محمد میر غنی حنفی مفتی مکہ معظمہ نے اللہ
تعالی مددگار انکا ہو جیو حمد کرکے اور درود اور سلام کہہ کر لیں معلوم ہوا کہ جواز کا
حکم دینی والا عجب خود پسند ہی معلوم نہین کہ یہہ مسئلہ اپنی اجتہاد سی تراشا ہی یا سینہ بسینہ اوس
پہو نچا ہی دین کے کامون مین تو رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی تابعداری چاہئی جیسا کہ
فرمایا اللہ تعالے نے سورہ نسا مین فلا و ربك لا یومنون حتی یحکموك فیما شجر
بینهم ثم لا یجدوا فی انفسهم حرجا مما قضیت ویسلموا تسلیما سو قسم ہی تیرے رب
کی انکو ایمان نہوگا جبتک تجہی کو منصف نہ سمجہین جو جہگڑا اوٹہے آپسمین پہر نپاوین اپنی جی مین
خفگی تیرے فیصلے سے اور قبول رکہین ہان کر یعنے جب کسی عبادت یا دنیا کی معاملے یا رسم یا عادت
کی بات پر لوگون کو آپسمین جہگڑا اوٹہی ایک کہتا ہو کہ یون کیا چاہئی دوسرا کہے یون نہین تو
ایسی وقت مین چاہئی کہ حضرت ؐ کو منصف و حاکم ٹہراوین پہر جو حکم کہ حضرت کے حدیث سے ثابت ہو اوسکو جان
و دل قبول کرین خواہ مرضی کی موافق ہو یا مخالف تب مسلمانی کا دعوی سچا ہی اور جو حضرت
کے انصاف پر راضی نہوکر چون و چرا کرے وہ مسلمان نہین کافر و منافق ہی اس زمانی
ملکن ہندوستان کی مسلمانون مین ہزارہا نئی باتین اور نئی عقیدے اور رسمین رائج ہین
اور ایک جہان اوسمین گرفتار ہے عام کا کیا ذکر کیجے اسجگہہ خاص لوگون کا ہو اسی
حال یہہ ہی پوجنے لاگی کشن اور رام کو رہگیا اسلام باقی نام کو مثلا لڑکا پیدا ہوتے
بکرا ذبح کرنا زچا کی چارپائی پر تیر و کلام اللہ رکہنا چہٹی کرنا سالار بخش مدار بخش پیر بخش
خواجہ بخش نام رکہنا زچا کا خون چالیس دن سے کم مین بہی اگر بند ہو تو بہی اسکو چلہ تک ناپاک
سمجہنا چار برس چار ماہ چار دن پر بسم اللہ پڑہانا ختنہ و اوسکے ہاتہہ مین بالونکا کنگنہ باندہنا
شادی مین کنگنہ جلوہ سہرا مقنع تیل چڑہی سانچق آتشبازی سیٹہنیان ٹٹیان ناچ
کسم کے کپڑے مہندی رت جگہہ ٹوٹنے ٹوٹکے چوتہی جمگی سوا الا کہدا شرفے کا مہر وغیرہ
حرکتین کرنا محرم مین گوشت پان چارپائی پر سونا ترک کرنا تعزیہ علم شدا مہندی ٹٹی
سبیج نال صاحب ڈہال صاحب بنانا صفر مین تیرہ دن کو تیز سمجہنا آخری چہار شنبہ کے
دن سیر کو جانا ربیع الآخر مین حضرت پیر کے مہندی و پہرا نان کرنا جمادی الاول

